فرڈی ینینڈ چاہتے ہیں کہ مصیبت تو وہ جھیلے اور فائدہ خود اُٹھائیں وطنی ضرورتوں کے عذر پر وہ واپس انگلستان چلا آیا۔ یہاں اُس کی عدم موجودگی میں کئی اہم واقعات پیش آئے۔

**اسکاٹ لینڈ پر حملہ**

مارگریٹ اور شاہ اسکاٹ لینڈ (جیمس چہارم) کی شادی سے جو امیدیں ہوئی تھیں اُن کے خلاف اسکاٹ لینڈ والے اپنے پشتینی حلیف فرانس کا ساتھ دئیے بغیر نہ رہے۔ اور ہینری کے فرانس جانے کے بعد جیمس کی غیرت و شرافت بیوی کی مروت پر غالب آئی اور اس نے بڑی بھاری فوج سے نارتھمبر لینڈ پر حملہ کر دیا۔ ہینری اپنی بیوی کو نائب بنا گیا تھا اور عجب نہیں کہ ہینول کی فلیپا کی مثال پر، اس نے پوری تن دہی سے مدافعت کی تدبیریں کیں۔ مجلس خاص میں برابر موجود رہتی، لڑائی کے جھنڈے خود تیار کرتی اور شمال کی طرف جانے والے سرداروں کا تقریروں سے دل بڑھاتی تھی۔ انگریزی فوج کی سپہ سالاری امیر سرے اور اس کے فرزند ٹامس ہاورڈ کے تفویض ہوی۔ جو اپنے متوفی بھائی کی بجائے امیر البحر مقرر ہوا تھا۔ ان سپہ سالاروں نے نیوکاسل میں فوجیں جمع کیں. اور آگے بڑھے تو معلوم ہوا کہ ٹویڈ کی معاون ندی ٹل سے (جو وہاں انگلستان و اسکاٹ لینڈ کی حدِ فاصل تھی) خط مستقیم پر فلوڈن کی پہاڑی واقع ہے اسی کے اوپر جیمس بہت مضبوط مورچے بنائے پڑا ہے۔ اتوار، ۴ ستمبر کو سرے نے آئین سپہ گری کے مطابق جیمس کو دعوت دی کہ آیندہ جمعے کو میدان میں جم کر مقابلہ کرے جیمس نے قبول کیا مگر جب سرے نے تجویز کی کہ وہ اپنے مورچے چھوڑ کر ہموار زمین پر آجائے تو جیمس نے با اخلاق لیکن قطعی انکاریں جواب دے دیا۔

یہ کیفیت دیکھی تو سرے نے بیٹے کے مشورے پر عمل کیا اور جیمس کی اسکاٹ لینڈ کو مراجعت کا راستہ روکنے کی تدبیر کی۔ ڈولہ کے مقام سے ٹل کو عبور کرکے وہ ندی کے متوازی، اتنی دور رہ کر کہ کنارے کے کراڑے فوج کو نظر نہ آنے دیں، ٹل اور ٹویڈ کے سنگم کی طرف بڑھا اور اس شام (شب جمعہ) وہیں مقیم رہا۔ صبح ہوتے ہی وہ پھر ٹل کے پار آگیا اور سیدھا کولڈاسٹریم کی جانب بڑھا گویا اسکاٹ لینڈ پر چڑھائی کر رہا ہے

**سرے کی تدبیر معرکۂ فلوڈن**

یہ داؤں پورا چل گیا اور جیمس نے سرے کو اسکاٹ لینڈ کی طرف جاتے دیکھ کر پڑاؤ

اٹھا لیا اور خیمے جلائے تیزی سے تعقب میں روانہ ہو گیا اب سرے مقابلے کے لئے پلٹا اور جلتے خیمے کے دھوئیں میں ایک دوسرے کی نظر سے اوجھل فریقین بڑھتے بڑھتے برنکیس ٹن مُور پر باہم دوچار ہو گئے۔ اسکوٹوں کو اُس وقت بھی یہ فائدہ حاصل تھا کہ بلند تر زمین پر تھے اور اندازہ کیا گیا ہے کہ ان کی تعداد تیس ہزار تھی۔ ان کی گنجان صفوں میں دائیں طرف پہاڑی دستے دو دھاری تیغے اور سپر سے مسلح تھے۔ ان کے عقب میں خود بادشاہ سات ہزار نیزہ برداروں کے غول میں قیادت کر رہا تھا۔ میسرے پر سرحدی سپاہ ہنٹلی اور ہوم کے زیر علم تھی، اور سترہ توپیں بھی ہمراہ تھیں انگریزوں نے بھی تین حصوں میں فوج جمائی تھی۔ میسرہ سر ایڈورڈ اسٹینلی کی، میمنہ امیر البحر اور سر ایڈمنڈ ہاورڈ کی اور قلب خود سرے کی قیادت میں تھا۔ انگریزی سپاہ شمالی پرگنوں کے جملہ اقطاع سے جمع ہوئی تھی اور اسے سب سے بڑھ کر لمبی کمانوں پر بھروسہ تھا لیکن دست بدست لڑائی میں انھوں نے ایک خوفناک ہتیار یعنی تبر نیزے (ہیلبرڈ) سے کام لیا۔ یہ دوسری کہاڑی ہوتی جس کے بیچ میں برچھی کی طرح انی نکلی رہتی اور قریب دو گز کے لمبا اور اچھا موٹا ڈانڈ ہوتا جس سے کہاڑی یا برچھے، دونوں کی طرح کام لے سکتے تھے۔ ان اسلحہ کے علاوہ سرے کے پاس توپ خانہ بھی تھا۔

لڑائی شروع ہوئی تو انگریزی توپوں نے اسکوٹی توپ خانے کو بند کر دیا اور نیزہ برداروں میں وہ تہلکہ ڈالا کہ جیمس کو بھڑ جانے کی جلدی پڑ گئی اور عام حملے کا حکم دیدیا۔ اس کے میسرے پر ہنٹلی اور ہوم نے ایڈمنڈ کے انگریزی لشکر کو مار ہٹایا لیکن وسط میمنہ ٹامس ہاورڈ کی سرداری میں سخت دباو پڑنے کے باوجود جما رہا۔ سرے نے بھی شاہ اسکاٹ لینڈ کا خوب مقابلہ کیا اور اسٹینلی کے لینکاشر والے جوان خونخوار اسکوٹی پہاڑیوں کی نہ صرف یورشیں روکتے رہے اور اپنی صفیں نہ توڑنے دیں بلکہ اپنی نوبت پر خود آگے بڑھے اور ان قبائل کوہی کو میدان سے دھکیل دیا۔

ٹامس ہاورڈ کو وقت پر کمک مل گئی اور اس عرصے میں وہ بھی اپنے مقابل کی قطاروں پر غالب آگیا اور یہ دونوں انگریز سردار آگے بڑھتے بڑھتے شاہ جیمس کی طرف مڑے اور خاجی نیز عقبی حملہ کیا جب کہ وہ اور اس کے نیزہ بردار سامنے والی دستے کی، انگریزی سپاہ سے الجھے ہوئے تھے۔ یہ حرکت فیصلہ کن ثابت ہوئی۔ خود جیمس کو

ایک تیر نے چھید دیا اور سر پر انگریزی تبر کی مہلک ضرب لگی۔ پھر اُس کے ہموطن لاش کے گرد دیوانہ وار لڑتے رہے اور صرف رات کی تاریکی نے از خود رفتہ حریفوں کو جُدا کیا۔ جیمس کی لاش کشتوں کے ڈھیر میں ملی اور پوری طرح پہچان لی گئی۔ اُس کا خون آلودہ اونی رومال ملکہ کیتھرائن نے یادگار فتح کے طور پر اپنے شوہر کو بھیجا۔ جیمس کے ساتھ اسکاٹ لینڈ کے چیدہ ترین جوان کھیت رہے تھے۔ صرف مقتول امرا کی تعداد بارہ سے کم نہ تھی اور اسکاٹ لینڈ کے طبقہ اعلیٰ میں بمشکل کوئی خاندان ایسا ہوگا جو اپنے کسی عزیز کی موت پر سوگوار نہ ہوا ہو۔

**جنگ کے نتائج**

اس معرکے میں جیسے طرفہ کرشمے نظر آئے، اس کے ایسے ہی طرفہ سیاسی نتائج بھی برآمد ہوئے۔ ممالک یورپ نے دیکھ لیا کہ سرحدی حملوں سے انگلستان خوفزدہ نہیں ہو سکتا۔ اور جہاں تک اسکاٹ لینڈ کا تعلق ہے، فلوڈن نے سالہا سال کے لئے اُدھر سے حملے کے خطرے کا ازالہ کر دیا۔ جیمس کا جانشین اس کا مابعد الوفات بیٹا جیمس پنجم ہوا اور نظم ونسق اس کی بیوہ مارگریٹ کے ہاتھ میں آگیا۔ چند ماہ بعد مارگریٹ نے غلطی سے امیر انگس کے ساتھ شادی کر لی۔ اس رشتے نے اسکاٹ لینڈ کے امرا میں نفاق وشقاق کی اور ایک وجہ پیدا کر دی اور مُلک کو کمزور تر کر دیا۔

تھیروئن اور فلوڈن کی کامیابیوں کے باوجود ہنری محض میکسی می لین یا فرڈی نینڈ کی اسامی بن کر لڑائی جاری رکھنی نہ چاہتا تھا اور اس ارادے میں وُلزے کے عاقلانہ مشورے سے اور قوت پہنچی۔ معلوم ہوتا ہے فرانس سے واپس آنے کے وقت سے وُلزے کا اثر سب پر غالب آگیا تھا۔ سیاسی داد وستد جو فوکس کے مذاق کی شے نہ تھی، وہ اُس نے خوشی سے وُلزے کے سپرد کر دی جو اس فن میں بڑی مہارت رکھتا تھا۔ ممالک یورپ میں انگلستان کی خاص منزلت قائم ہونے کے بارے میں بھی اس کے خیالات وطن پرستی سے معمور تھے اور ہنری کی طرح وہ اُسے بالکل آزاد وخود مختار طاقت بنانا چاہتا تھا۔ اس غرض سے شاہ و وزیر نے تہیّہ کر لیا کہ فرانس کے ساتھ اتحاد کر لیا جائے تاکہ میکسی می لین اور فرڈی نینڈ کو جن کے منصوبوں کے حق میں یہ اتحاد نہایت خطرناک تھا، معلوم ہو جائے کہ انگلستان

کے ساتھ شایان شان سلوک ہونا چاہئے۔ بہت خفیہ طور پر پیام سلام شروع ہوئے اور قرار پایا کہ ہینری کی بہن میری جو سترہ سال کی حسین لڑکی تھی، چارلس (والی برگنڈی) سے اپنی نسبت توڑ دے اور لوی دوازدہم سے جو این (والیہ برٹانی) کے مرنے سے رنڈوا رہ گیا تھا، عقد کرلے اگرچہ اس بادشاہ کی عمر اُس وقت باون سال کی تھی۔ وقت کے وقت تو اس پیوند نے وہ سب کام کر دیئے جس کی ہینری اور ولزے کو توقع تھی لیکن سوء اتفاق سے ۱۵۱۵ء میں لوی مرگیا اور اس کے جانشین فرانسس اول نے خود لوی کی بیٹی کلاڈ سے شادی کی جو برٹانی کی وارثہ تھی۔ میری (بنت ہینری) نے بلا تاخیر باپ کے عزیز رفیق چارلس برینڈن سے عقد کرلیا جو سفک کا امیر کبیر بنا دیا گیا۔ انھی کی پوتی لیڈی جین گرے تھی۔

**ولزے کی ترقی اور حکمت عملی۔**

ہینری ولزے کا بے حد احسان مند تھا فرانس میں اُس نے جو نمایاں خدمات انجام دیں ان کے صلے میں وہ اسقف تورنے، ۱۵۱۴ء میں اسقف لنکن اور اگلے سال صدر اسقف یارک کے عہدے پر سرفراز ہوا اور پیشکاری کا عہدہ اس کا ضمیمہ بنا دیا گیا۔ ہینری کی خوشی تھی کہ اسے مشیر پاپا یا "کارڈنیل" کا مرتبہ مل جائے مگر پاپا نے تامل کیا اور ۱۵۱۷ء میں ہینری کو پاپائی سرکار میں اتنا رسوخ حاصل ہوا کہ یہ آرزو پوری ہوی اور ولزے انگلستان میں وکیل پاپا کی خدمت سے مشرّف ہوا دنیوی خدمات کے عوض میں کلیسائی عہدے دینا بادشاہ کے لئے تو کفایت کا موجب تھا لیکن کلیسا کے حق میں نہایت مضر ہوا کہ ان برائے نام مذہبی پیشواؤں کے محض عہدہ دار رہ جانے سے کلیسا ہی کی وقعت جاتی رہی اور پیش نظر زمانے میں بہت کم کوئی ممتاز اسقف ایسا ملتا ہے جس میں مذہبیت کی شان یا پابندی پائی جاتی ہو۔

مگر خود ولزے برائے نام اسقف رہنے پر قانع نہ ہو سکتا تھا اور نہ اتنا تیز بین اور عملی آدمی کلیسا کی بے شمار بے ربطیوں سے غافل و بے حس رہ سکتا تھا۔ نشاۃ الثانیہ کی بدولت لوگوں کے خیالات میں جو تلاطم پیدا ہوا اس نے

کلیسا کی اصلاح کو خواہ از خود ہو یا خارجی، ضروری کر دیا تھا اور یہ نکتہ وُلزے کی نگاہ سے چھپ نہ سکتا تھا۔ اصلاح طلب امور میں سب سے مقدم خانقاہوں کی درستی تھی۔ تیرھویں صدی کے آغاز میں درویشوں کے گروہ انگلستان آئے۔ اس کے بعد سے انگلستان میں بہت کم خانقاہیں تعمیر ہوئیں تاہم ان کی تعداد کچھ کم نہ تھی اور وہ زمانے کے مذاق سے روز بروز زیادہ مغائر ہوتی جاتی تھیں۔ خانہ جنگیاں بند ہوئیں تو امن جُویوں کے خانقاہوں میں پناہ لینے کا سلسلہ بھی رُک گیا۔ مطابع نے ہاتھ کی کتابت کی جگہ لے لی۔ کلیات کے فروغ نے خانقاہوں کا یہ دعوٰی کہ ہمیں تعلیم کا مرکز ہیں، باطل کر دیا حالانکہ ایک زمانے میں ان کی یہ نازش بجا تھی۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ نئے علوم جو طلبہ کو اپنی طرف کھینچتے اور یورپ کے خیالات کو نئی نئی راہیں دکھا رہے تھے، خانقاہوں کی چار دیواری میں ان علوم پر ذرا التفات نہ ہوی۔ ان حالات میں خانقاہوں کی ضرورت بقا پر عام ولائل کا بہم پہنچانا دشوار ہوا جاتا تھا۔ بظاہر وہ صرف ایسے دولتمند جاگیرداروں کی جماعتیں رہ گئی تھیں جو بزرگوں کی کمائی کھاتے تھے اور ہر چند غریب ہمسایوں سے ضرور خیرات کا سلوک کرتے رہتے تھے لیکن ایسے بہت شاذ تھے جو بانیان خانقاہ کے معیار کے مطابق زندگی بسر کرتے ہوں۔ ادھر بدگوئی کا بیان تھا کہ راہبوں کے متعلق اور بھی کچھ باتیں کہنے کے قابل موجود ہیں۔ ہینری ہفتم کے زمانے میں تحقیقات کی گئی اور پاپائی معاینوں سے بھی ثابت ہوا کہ چھوٹی خانقاہوں کی حالت واقعی سخت اصلاح کی محتاج تھی۔

مگر ولزے نے ان خرابیوں کو دُور کرنے کی جو تجویز سوچی وہ فی الواقع نہایت مناسب اور قابل عمل تھی۔ وہ یہ کہ جن خانقاہوں میں بدعنوانی پائی جائے اُسے توڑ کر اُن اوقاف کی آمدنی سے ملک میں جا بجا مدارس بنا دیئے جائیں جیسے ولیم (وکھمی) نے بنائے تھے، اور وہاں کے طلبہ تکمیل کے لئے جامعات میں بھیجے جایا کریں۔ اس کی نظیر میں خود اس نے اجازت لے کر چند چھوٹے اور زبون حالی اوقاف کو توڑ دیا اور ان کی مجموعی آمدنی سے ایپس وِچ میں ایک مدرسہ اور آکسفرڈ میں ایک کلیہ قائم کیا جس کا نام کارڈِنل کالج رکھا اور

جو آج کل کرائسٹ چرچ کالج کے نام سے خوب چل رہا ہے یہ بھی معلوم ہے کہ ایک زمانے میں ولزے کو خیال تھا کہ اس کا پاپائی پر انتخاب ہو جائے اور اگر ایسا ہوتا تو عجب نہیں کہ اپنی اصلاحات کو وہ زیادہ وسیع پیمانے پر نافذ کرتا لیکن یہ منصوبہ عمل میں نہ آیا اور سیاسی کاموں میں سخت مصروفیت نے اتنی مہلت نہ دی کہ وہ اس بارے میں مزید غور و توجہ کر سکتا۔

**فرانسس اول شاہ فرانس**

فرانس میں نئے بادشاہ کی ہوس کشور کشائی اپنے پیشرو سے کم نہ تھی بلکہ اکیس سال کا نوجوان ہونے کے باعث وہ اپنی تدابیر کو زیادہ محنت و مستعدی سے عمل میں لا سکتا تھا۔ اس کی تخت نشینی کے وقت فرانسیسی اطالیہ سے بالکل نکال دیئے گئے تھے۔ لہٰذا سب سے اول اس نے ریاست میلان پر دوبارہ ہاتھ مارا۔ فرڈی نینڈ اور میکسی می لین کو یقین تھا کہ امیر کبیر میلان کے سوئیتان اجیر سپاہی فرانسیسیوں کو پسپا کرنے کے لئے کافی ہیں۔ لیکن مارینیانو پر ستمبر ۱۵۱۵ء میں مقابلہ ہوا تو فرانسیسی سواروں نے وہ جانبازی دکھائی جسے ازمنۂ وسطیٰ کی مردانگی کی آخری یادگار کہنا غلط نہ ہوگا۔ اسی بہادری نے سوئیتانی سپاہ کا شیرازہ بکھیر دیا اور فرانس کو یورپ بھر میں مشہور کر دیا۔ ساتھ ہی ممالکِ یورپ میں ہرکارے دوڑنے لگے کہ اس نئے خطرے کا تدارک کیا جائے اور اس تحریک میں ولزے نے پورا حصّہ لیا۔ مگر ۱۵۱۶ء میں فرڈی نینڈ مر گیا اور اسپین غرب الہند، صقلیہ، نیپلز اور ندرلینڈز (نشیبستان) کی حکومت چارلس (والیٔ برگنڈی) کی واحد وراثت میں آئی مزید برآں ولایت آسٹریہ اور جرمانیہ میں آسٹریہ کے شاہی حقوق کا بھی آیندہ وہی وارث رہ گیا۔ اس تغیّر نے بالکل نئی صورتِ حالات پیدا کر دی اور ولزے کو مسائل یورپ کا بہترین حل اسی میں نظر آیا کہ پھر انگلستان و فرانس میں رشتۂ اتحاد تازہ کیا جائے۔ چنانچہ قرار پایا کہ ہینری کی اکلوتی بیٹی میری، شیر خوار ولی عہد فرانس سے منسوب ہو اور تورنے کو انگریز چھ لاکھ کراؤن کے عوض میں واپس کر دیں۔ اسکاٹ لینڈ کو بھی اس اتحاد میں شریک کیا گیا اور جب شاہ اسپین پایا اور شہنشاہ نے بھی شرکت پر آمادگی ظاہر کی تو

ولزے کو بڑی بھاری کامیابی حاصل ہوی کہ ایک ایسے امن عام کے قیام کا سہرا انگلستان کے سر بندھا جس میں پاپا اور شہنشاہ تک ثانوی حیثیت سے شریک اتحاد ہوے حالانکہ مدت دراز سے یہی لوگ یورپ کے جتھوں کی سرگروہی کیا کرتے تھے۔

اتحاد کا یہ نقشہ تو بہت اچھا تھا مگر پائداری اس کے نصیب میں نہ تھی کیونکہ جنوری ۱۵۱۹ء میں شہنشاہ "میکسی می لین" نے وفات پائی اور اس کے جانشین کے انتخاب کا سوال پیدا ہوا۔ اس منصب کے تین امیدواروں میں سے کوئی بھی کامیاب ہو سکتا تھا۔ پہلا امیدوار تو سیکسنی کا امیر تھا جو اس خیال کا کہ "جرمانیہ جرمنوں کے لئے ہے" موید تھا مگر ترکوں سے سلطنت کو بچانے کی ضرورت پڑی تو کمزوری کے باعث کوئی فوجی اعانت نہ کر سکا۔ دوسرے چارلس شاہ اسپین، صقلیہ وغیرہ کہ خاندان آسٹریہ کا سردار ہونے اور ترکوں کو روکنے کی قابلیت کی بنا پر شہنشاہی کے معقول حقوق رکھتا تھا لیکن اس کے انتخاب کو پاپا اور فرانسس پسند نہ کرتے تھے۔ تیسرے خود فرانسس جس کا کوئی خاص حق تو نہ تھا مگر اس نے دلیل پیش کی کہ اگر اقطاعِ جرمانیہ اسپین یا نِدرلینڈ کا ضمیمہ بن سکتے ہیں تو کیوں نہ فرانس کے ساتھ ملا دیئے جائیں۔ ان امیدواروں میں ولزے کی خواہش تھی کہ انگلستان بالکل غیر جانبدار رہ کر سب کے فائدے کی صورت نکالے۔ لیکن ہینری کی خود پسندی نے اسے خود امیدوار بننے پر آمادہ کیا حالانکہ اس میں کامیابی کی مطلق امید نہ تھی۔ آخر کار چارلس کا انتخاب ہوا اور وہ چارلس پنجم کے نام سے شہنشاہ مان لیا گیا۔ انتخاب کرنے والے سات اشخاص یہ تھے "منٹس، کولن (کولون) اور تریو کے صدر اسقف، اور بوہیمیہ، سیکسنی، برین ڈن برگ اور پیلے ٹی نیٹ کے والیان ریاست۔ یہ جسے منتخب کرتے اُسے حق ہو جاتا تھا کہ پاپا سے تاج پوشانی کا مطالبہ کرے اور اس رسم کے ادا ہونے پر وہ رومۃ الکبریٰ مغربی کے قیاصرہ کا جانشین سمجھا جاتا تھا۔

ولزے کو اب تین کی بجائے، دو بادشاہوں یعنی چارلس اور فرانسس سے

معاملہ کرنا تھا اور اس نے فیصلہ کیا کہ دونوں کے ساتھ صرف غیر جانب دارانہ دوستی قائم
رکھی جائے۔ اسی غرض سے شاہ انگلستان اور ان دونوں فرماں رواؤں کی ملاقات کا انتظام
کیا۔ مئی میں غیر سرکاری طور پر چارلس، ہینری سے ملنے کینٹربری آیا اس کے جانے
کے بعد ہینری رود بار اتر کے کیلے گیا اور وہاں فرانسس کے ساتھ ایسے شاہانہ
تزک و احتشام کے ساتھ ملاقات کی کہ مقام ملاقات "میدان زرباف" کہلانے لگا۔ انگلستان
کو مراجعت کے وقت چارلس نے دوبارہ اس سے کیلے میں ملاقات کی اور "براعظم
کے دو قوی ترین بادشاہوں کو انگلستان کی چشم التفات کے لئے مسابقت کرتے
دیکھ کر انگریز بہت خوش ہوئے۔ لیکن اس حالت کو قائم رکھنا وولزے کی ذہانت
سے بھی ممکن نہ تھا۔ چارلس و فرانسس کے درمیان جنگ ناگزیر ہوگئی اور پھر انگلستان زیادہ
عرصے تک الگ تھلگ نہ رہ سکا۔ ابتدا میں کچھ تو رشتے کا پاس تھا اور کچھ انگلستان
اور فلیمنگز کے تجارتی تعلقات کی بنا پر، ہینری، چارلس کی جانب مائل رہا اور وولزے
کو بھی چار و ناچار اسی کی خواہش پر عمل کرنا پڑا۔ لیکن دو دفعہ کی ناکام لشکر کشی سے
انگریزوں کے ہوش درست ہوگئے اور وولزے کو موقع ملا کہ پھر سیاسی توڑ جوڑ سے
کام لے۔ چارلس کے ساتھ اسی اتحاد کے زمانے میں یہ امکان بہت صحیح نظر آنے لگا
تھا کہ وولزے پاپائی کے مرتبے پر فائز ہوجائے۔ کئی سال پہلے سے فرانسس اور
چارلس دونوں وعدے کرتے تھے کہ مشیران پاپا پر اثر ڈالیں گے، مطلب یہ تھا کہ
وولزے ان کا شکر گذار اور دوست ہوجائے۔ لیکن وہ ایسا معمولی آدمی نہ تھا کہ ذاتی
اغراض کی خاطر اپنے فرائض میں قصور کرتا۔ اس کو سب سے پہلے انگلستان اور ہینری کی
خدمت بجالانے کا خیال تھا اور اگر پاپا بن کر یہ خدمت بہتر طریق پر انجام پاسکے تو وہ
اس منصب کے لئے آمادہ تھا مگر یہ سب امور اس نے ہینری کی مرضی پر منحصر کر دئے
تھے اور واقعہ یہ ہے کہ چارلس کی ہمدردیاں صرف زبانی تھیں۔ غرض ۱۵۲۳ء کی مہم
کے بعد انگلستان جنگ میں عملی حصہ لینے سے الگ ہوگیا اور ۱۵۲۵ء میں فرانسس کو
پاویا کی جنگ میں شکست اور قید نصیب ہوئی تو وولزے کو موقع ملا کہ پھر فرانس
کے ساتھ (تیسری بار) اتحاد کی گفتگو کرے کیونکہ وہ اپنے ملک کی سب سے اچھی حکمت عملی
اسی اتحاد کو سمجھتا تھا انگلستان کے اغراض سے قطع نظر، یوں بھی اس کے نزدیک

چارلس پنجم جیسے بادشاہ کا یورپ بھر پہ چھا جانا، خطرے سے خالی نہ تھا اور آخر میں اس نے ہینری کو بھی بہ وقت اپنا ہم خیال بنا کر فرانس سے عہد و پیمان پر رضامند کر لیا۔ ۱۵۲۷ء میں چارلس نے اپنی فوج کو اجازت دے دی کہ بوربون کے نا خلف شہزادے کے زیر علم روما پر حملہ کر کے پاپا کو قید کر لے یہ ایسا وحشیانہ فعل تھا کہ یورپ بھر کو صدمہ پہنچا اور ہینری جو ابھی تک کلیسا کا دلی احترام کرتا تھا، نئے اتحاد کے لئے اور بھی پختگی سے تیار ہو گیا۔ بایں ہمہ وُلزے خوب جانتا تھا کہ فرانس کے ساتھ دوستی کی حکمت عملی خود اُس کے حق میں بہت مخدوش ہوگی۔ پرانے امیروں کو بادشاہ کے ہر نوخیز مشیر سے نفرت ہو جاتی تھی اور وُلزے کو بھی ابتدائے ملازمت سے اس نفرت و حسد سے سابقہ رہا تھا۔ دوسرے فرانس سے پشتینی عداوت کے سب سے بڑے حامی اُمرا تھے، انھیں اس امن و اتحاد کی حکمت عملی ناگوار گزری اور یہ بھی نظر آ گیا کہ بادشاہ کے شوقِ جنگ جوئی میں وُلزے ہی کی حکمت عملی حائل ہے۔ اُنھی دنوں جو مہمیں بھیجی گئیں اُن پر کافی خرچ ہوا اور کوئی فائدہ حاصل نہ ہوا جس سے عوام بھی ولزے سے ناخوش ہو گئے۔ کیونکہ گو یہ فوج کشی وُلزے کی رائے کے سراسر خلاف تھی لیکن قرضے ادا کرنے کی غرض سے محصول اسی کو عائد کرنے پڑے اور ۱۵۲۳ء میں دار العوام اور لندن کے شہریوں سے محاصل کے بارے میں جیسا تحکم اُس نے برتا، اس سے یہ لوگ سخت نعل در آتش ہوئے۔ مختصر یہ کہ وہ بخوبی واقف تھا کہ جس دن پادشاہ کی نگاہِ التفات پھری اسی دن دشمنوں کا گروہ کثیر اس پہ جھپٹ پڑے گا۔

**مسئلہ طلاق**

اس قسم کے حالات تھے جب کہ وُلزے کی قابلیت کی انتہائی آزمائش کا ایک نیا موقع پیدا ہوا ہینری اور کیتھرائن کی شادی کو اٹھارہ سال گزر چکے تھے مگر ان کے سب بچے، سوائے میری کے، شیر خوارگی ہی میں فوت ہو گئے میری کی گذشتہ معاہدے کی رو سے شہزادہ اورلیان سے نسبت کر دی گئی تھی اگرچہ اس لڑکی کی بھی صحت کچھ اچھی نہ تھی۔ بہر حال اب وراثت کے مسئلے میں طرح طرح کی پیچیدگیاں نظر آنے لگیں۔ ہینری کی (بلا اولادِ نرینہ) وفات کی صورت میں تخت کا وارث اول تو مارگریٹ کا بیٹا جیمس شاہ اسکاٹ لینڈ ہوتا تھا

جس کی عمر ۱۳ سال سے زیادہ نہ تھی اور اس کے بعد (امیر انگس سے) اسی مارگریٹ کی بیٹی کو وراثت پہنچتی تھی۔ اور یہ امر مشتبہ تھا کہ انگلستان میں ان دو میں سے کوئی بھی بغیر مزاحمت کے بادشاہ تسلیم کرلیا جائے گا۔ ہینری کی دوسری بہن میری کی اولادیں سب لڑکیاں تھیں۔ غرض آیندہ جانشینی کے متعلق ہینری بھی اسی قدر متردد ہو گیا جس قدر اس کا باپ تھا۔ سنہ ۱۵۱۳ئہ میں اس نے سفک کے اور سنہ ۱۵۲۱ئہ میں بکنگھم کے شہزادے کو بھی قتل کرا دیا جو ٹامس (شہزادہ گلوسٹر) کی شاخ میں ایڈورڈ ثالث کی اولاد سے تھا اور تخت کا دعویٰ کر سکتا تھا۔ معلوم ہوتا ہے اس نے اپنے شاہی نسب کا ذکر کچھ ایسی بے احتیاطی سے کیا تھا کہ ہینری نے فوراً اسے قید کر کے غداری کا مقدمہ چلایا اور قتل کی سزا دی ڈی لاپول کی شاخ میں آخری آدمی رچرڈ باقی تھا، وہ پاویا کی لڑائی (سنہ ۱۵۲۵ئہ) میں کام آگیا اور اس طرح ٹیوڈر خاندان کے باہر تو ہینری کو کسی حریف کا اندیشہ نہیں رہا لیکن فکر تھی تو یہ کہ کہیں خود اس کی شادی ناجائز قرار پائی تو پھر کیسی دشواری کا سامنا ہوگا۔ شادی کے وقت پاپائی فتوی حاصل کیا گیا تو آیندہ کی سب احتیاطیں بھی کرلی گئی تھیں مگر اب ہینری نے اعتراف کرنا شروع کیا کہ خود میرے دل میں شبہات پیدا ہو رہے ہیں۔ ان شبہات کی ایک وجہ تو یقیناً اس کے بچوں کا فوت ہو جانا، تھی مگر اصلی سبب جس نے سنہ ۱۵۲۶ئہ میں اسے ابھارا، وہ یہ تھا کہ ایک نوجوان خاتون کی محبت اس کے دل میں گھر کر گئی تھی۔ اس کا نام این بولین تھا اور وہ اس امیر سرے کی نواسی تھی جس نے فلوڈن میں اسکوٹوں کو شکست دی۔ بادشاہ پہلے اسے داشتہ بنانا چاہتا تھا مگر اس نے قبول نہ کیا تو بیوی بنانے پر تل گیا اور محرم راز ولزے سے دل کی بات کہی۔ ولزے کو سوائے اس کے کوئی چارۂ کار نظر نہ آیا کہ اپنے آقا کے دلی مقاصد پورے کرنے میں اپنی ساری ہمت و قابلیت صرف کردے۔

(دیکھو صفحہ ۴۲۲)

ان معاملات میں پاپاؤں نے کامل اقتدار حاصل کر رکھا تھا اور گذشتہ سنین میں کئی بادشاہوں کو محض تخت نشینی کے مصالح کی بناء پر طلاقیں بھی دلوائی تھیں مثلاً لوی دوازدہم ہی نے چارلس ہشتم کی بیوہ، این دوالیہ بری تانی سے شادی کرنے کے لئے اپنی پہلی منکوحہ کو چھوڑ دیا تھا۔ انگلستان کے شاہی خاندان میں جان کے

اپنی بدنصیب بیوی (ڈایوس گلوسٹر) کو طلاق دینے کے بعد سے کوئی ایسا معاملہ پیش نہیں آیا اور یہ بات یقینی سی نظر آتی تھی کہ اگر بادشاہ نے طلاق دے کر دوسری شادی کی تو اہل انگلستان کی مذہبی حسیات کو ضرور صدمہ پہنچے گا۔ دوسرے ہر چند معمولی حالات میں پاپا سے طلاق کا فتوی ملنے میں چنداں دشواری نہ ہوتی مگر اس موقع پر بعض اسباب ایسے جمع ہوئے کہ پاپا کے لئے ایسا کرنے میں بہت قباحت پیدا ہوگئی پاپائے وقت کلیمینٹ ہفتم، لیو دہم کا بھتیجا تھا اور اسے پاپائی اغراض کے ساتھ خاندانی مصالح کو بھی دیکھنا پڑتا تھا۔ جب سے وُلزے نے سیاسی عہد و پیمان کا آغاز کیا اور ان اتحاد ناموں میں پاپا بجائے صدر کے معمولی ارکان کی حیثیت سے شریک ہوا، اس وقت سے پاپائی اقتدار بہت کچھ کم ہوگیا تھا اور ادھر لوتھر کی تعلیم نے جرمانیہ میں پاپائیت کو بڑی طرح صدمہ پہنچایا اور وہاں کے بعض علاقوں میں علانیہ تفرقہ ہوگیا اور یہ اثر سویڈن و ناروے اور ڈینمارک میں بھی سرایت کرنے لگا۔ ان حالات میں پاپا کو بہت پھونک پھونک کے چلنے کی ضرورت تھی اور چونکہ کیتھرائن، شہنشاہ چارلس کی خالہ تھی اس لئے اندیشہ تھا کہ کہیں اُس کی تذلیل سے چارلس آپے سے باہر نہ ہو جائے۔ ان سب وقتوں کے باوجود ہنیری کو شادی کی لو لگی ہوئی تھی اور ان رکاوٹوں سے شعلۂ عشق اور زیادہ بھڑک رہا تھا۔ مزید برآں ملکہ سے اس کی کشیدگی فرانسیسی اتحاد کے باعث اور بڑھی کیونکہ کیتھرائن ہمیشہ سے اپنے بھانجے چارلس کی سرگرم حامی تھی

پاپا کے پاس کئی سفارتیں بھیجی گئیں کہ وہ کسی طرح اس مقدمے کو وکیل پاپا یعنی وُلزے کی عدالت میں طے کرنے کی اجازت اور فیصلے کی پہلے سے منظوری دیدے۔ مگر کلیمینٹ نے اس طرح پابند ہو جانے سے انکار کیا اور ۱۵۲۸ء میں ایک اطالوی کاردنیال کامپیجیو کو جو دربار انگلستان میں روشناس تھا، روانہ کیا کہ اسقف سالسبری کے ساتھ مل کر وُلزے کو شرعی مشورہ دے۔ کامپیجیو آہستہ آہستہ منزلیں طے کرتا ہوا انگلستان آیا اور اسی تاخیر کے باعث جولائی ۱۵۲۹ء میں باقاعدہ عدالت کے اجلاس کی نوبت آئی۔ اور پہلی مرتبہ انگریزوں نے یہ تماشا دیکھا کہ اُن کا بادشاہ اور ملکہ نام بہ نام کاردنیالی عدالت میں طلب کئے گئے حالانکہ اِن شہروں کو جس

پاپا نے مقرر کیا خود اسی کی مدت سے اُن کے دل میں کوئی وقعت نہ رہی تھی۔ کیتھرائن نے استدعا کی مقدمہ براہ راست رومہ میں سماعت کیا جائے مگر عدالت نے اُسے منظور نہیں کیا اور شہادتیں یعنی شروع کی تھیں کہ اتنے میں کامپیجیو نے اعلان کیا کہ رومہ کی عدالتوں کی مثل، یہاں بھی اکتوبر تک اجلاس ملتوی رہے گا۔

**وُلزے کا زوال اور خاتمہ**

یہ ایسی تاخیر تھی جسے ہینری برداشت نہ کر سکا اور واقع میں اُس کے معنی یہ تھے کہ مقدمے میں غیر معیّن طوالت ہوگی اُس نے اپنا سارا غصہ وُلزے پر نکالا حالانکہ وہ تاخیر کا ذمہ وار نہ تھا۔

بہر نوع، بادشاہ نے اکتوبر ۱۵۲۹ء میں وکیلِ سرکار کو حکم دیا کہ وُلزے پر "قانون انتفاع" (دیکھو صفحہ ۲۶۸) کے مطابق مقدمہ چلایا جائے کیونکہ اُس نے وکیل پاپا کا عہدہ قبول کر کے قانون مذکور کی خلاف ورزی کی ہے۔ یہ انتہائی ناانصافی کی بات تھی۔ خود ہینری کے بطورِ خاص استدعا کرنے پر وُلزے نے یہ عہدہ حاصل کیا تھا۔ لیکن ہینری پاپا سے لڑنے پر تلا ہوا تھا اور پاپائی اقتدار پر پہلی ضرب لگانے کی تدبیر یہی سوچی تھی کہ وکیل پاپا کا تقرّر ناجائز قرار دیا جائے۔ وُلزے کو اپنی تباہی سر پر نظر آنے لگی بایں ہمہ وہ اپنے ولی نعمت کی رضاجوئی میں ثابت قدم رہا اور مذکورہ بالا قانون کی خلاف ورزی کے جُرم کا خود تحریری اقبال کر لیا اور صاف لکھدیا کہ میرا تمام اثاث البیت قابلِ ضبطی اور خود میں حبسِ دوام کا مستوجب ہوں۔ یہ اطاعت کیشی دیکھکر ہینری نرم پڑا اور وُلزے کو کہلا بھیجا کہ عنقریب ضرور معافی مل جائے گی۔ وُلزے کے سب سے اچھے ملازم دو تھے۔ ایک اسٹیفن گارڈنر جو پاپا کے پاس پیام لے کے جایا کرتا تھا اور دوسرا ٹامس کروم ویل جس نے معزولی کے وقت سے اُس کی بیش بہا خدمت (اگرچہ وہ بے غرضانہ نہ تھی) انجام دی تھی۔ ان دونوں کو شاہی ملازمت میں منتقل کر لیا گیا۔

معزولی کے بعد وُلزے زیادہ دن زندہ نہ رہا۔ ۱۲ر فروری ۱۵۳۰ء کو بادشاہ کی طرف سے کامل معافی کا پروانہ تو ملا مگر حکم ملا کہ ونچسٹر کی اسقفی اور سینٹ آلبنس کی تولیت سے استعفےٰ داخل کرے اور یارک کی صدر اسقفی کے اندر، دربار شاہی سے الگ، زندگی بسر کرے۔ یہاں چند ماہ تک وہ معمولی

کلیسائی فرائض ادا کرتا اور آیند و روند کی خاطر تواضع میں مصروف رہا۔ لیکن جس شخص نے دنیا کے معاملات میں اتنا حصہ لیا ہو، اُس سے بالکل خاموش بیٹھا رہنا آسان نہیں ہے۔ فرانسس سے خفیہ خط و کتابت جاری رہی اور یہ خدمت اس کا طبیب ڈاکٹر اوگسٹائن انجام دیتا رہا لیکن اسی نے تمام خط وُلزے کے دشمن امیر نارفک کو دکھا دئے اور نارفک نے بادشاہ کو اطلاع دے دی۔ اس پر ۴ ہر نومبر ۱۵۳۰ء کو وُلزے گرفتار کر لیا گیا اور امیر نارتھمبرلینڈ کی حراست میں لندن لایا جا رہا تھا کہ راستے میں بمقام لیسٹر قضا کی (۳۰ ہر نومبر) لندن پہنچنے تک زندہ رہتا تو اس پر غدّاری کا مقدمہ چلایا جاتا۔

وُلزے کے زوال سے انگلستان میں اہل کلیسا کی حکومت کا زمانہ عملاً ختم ہو گیا۔ ورنہ جب سے پیشکاری یا صدارت عظمیٰ کا عہدہ بنا، اس پر، بہ استثنائے چند، ہمیشہ کوئی اُسقف ہی مامور رہا۔ لیکن ۱۵۲۹ء سے لے کے آج تک صرف پانچ کلیسائی اس خدمت تک پہنچ سکے۔ ہینری ہشتم کے زمانے میں جو تغیر عظیم ہوا اس کا یہ ایک نہایت ممتاز نتیجہ ہے اور اس سے تجدید دین یا اصلاح کلیسا کے ایک پہلو کا مطلب بخوبی روشن ہو جاتا ہے اور وہ یہ کہ حقیقت میں اس تجدید دین کی تہ میں دنیا داروں کا یہ جذبہ بھی مشتعل تھا کہ مقتدایان دین کو ملکی معاملات میں اتنا زیادہ دخل دینے سے روکا جائے۔

نیا پیشکار ایک غیر کلیسائی آدمی، سر ٹامس مور مقرر ہوا جو اپنے عہد کے لوگوں کا بہت عمدہ نمونہ ہے۔ وہ ایک حاکم عدالت کا بیٹا تھا۔ ۱۴۷۸ء میں پیدا ہوا۔

**سر ٹامس مور**

اکسفرڈ میں کولیٹ اور ارازمس سے شناسائی حاصل کی اور عہد احیا کے ناقدانہ جذبے سے سرشار ہو گیا۔ وہ شائستہ خوش گفتار، خوش طبع، اپنے زمانے کی خرابیوں سے خوب واقف تھا اور ان پر ادبی انداز میں زجر و توبیخ کرتا۔ زمانۂ حال میں اس کی شہرت کا مدار زیادہ تر اس کی ایک لاطینی تصنیف یوٹوپیا پر ہے جس کے پہلے حصے میں اپنے زمانے کی خرابیاں اور دوسرے میں ایک خیالی سلطنت کا نقشہ دکھایا ہے۔ کتاب سے خود مصنف کی خوبیاں اور کمزوریاں عیاں ہیں۔ پہلے حصے میں ساری خرابیوں کی جڑ رقابت

واسراف کو قرار دیا ہے۔ دوسرے میں اصلاح کا گر یہ تجویز کیا ہے کہ ان
دونوں کا استیصال کر دیا جائے حالانکہ یہ انسانی فطرت کو بالکل بدلے بغیر
ممکن نہیں۔ مگر خود اپنے زمانے میں مور کی ناموری قانون دانی کی بنا پر تھی اور
دارالعوام کے صدر کی حیثیت سے اس نے وُلزے کا بڑی دلیری سے مقابلہ
کیا تھا۔ عمل سیاسیات میں وہ اتنا کامیاب نہیں نظر آتا افتتاح پارلیمنٹ کے
وقت کی ایک تقریر محفوظ ہے جس میں مور نے وُلزے پر حملہ کیا تھا اور یہ اس
بات کی دائمی یادگار ہے کہ ایک ادبی آدمی اپنے محاورے کو سیاسی معیار پر لانا چاہتا
ہے تو کیسی کیسی ٹھوکریں کھاتا ہے

القصہ اب ہینری کی پاپا سے جنگ ٹھن گئی اگرچہ ابتدا میں اُس کا یہ
ہرگز منشا نہ تھا۔ بلکہ وہ ایک تو یہ چاہتا تھا کہ این بولین سے قانونی طور پر شادی
ہو اور دوسرے یہ کہ اس کا باقاعدہ پاپائی فتویٰ حاصل ہو جائے۔ ان دونوں
باتوں میں تبائن واقع ہوا تو اسے بڑی حیرانی ہوی اور آخر وہ پہلے مقصد کے
حصول کے درپے ہوا خواہ اس میں پاپای قوت سے قطع تعلق کی نوبت کیوں
نہ آجائے۔ یہ بڑی جبارت کا کام تھا اور ہینری اس کی مشکل سے جرأت کرتا
لیکن وُلزے نے یہ خیال اُس کے دلنشین کر دیا تھا کہ انگلستان بھی ایک اوّل درجے کی
طاقت ہے اور اس کی قدر و منزلت شہنشاہی اور پاپائی کے بوسیدہ دعاوی سے
تو بہرحال کم نہیں سمجھنی چاہیئے۔ اس سلسلے میں یہ بھی ہینری خوب سمجھتا تھا کہ
پاپا سے کامیابی کے ساتھ مقابلہ صرف اسی صورت میں ممکن ہے جب کہ
قوم پشت پناہی کرے چنانچہ وُلزے کی معزولی کے بعد سب سے پہلا کام
یہ کیا کہ امرا اور لندن کے باشندوں کی ایک بڑی مجلس منعقد کی اور طلاق کے
بارے میں اپنے طرز عمل کی تصریح کی۔ رائے عامہ سے استعانت کی یہ تدبیر
کرنے کے بعد ۳ر نومبر ۱۵۲۹ء کو باقاعدہ پارلیمنٹ کا اجلاس مقرر کیا گیا۔

**عہد اصلاح کی پارلیمنٹ**

یہ پارلیمنٹ کئی اعتبار سے انگلستان میں عہد جدید کی پہلی پارلیمنٹ سمجھی جا سکتی
ہے اور اکثر سابقہ پارلیمنٹوں کی طرح اس کا اجلاس بھی صرف
چند ہفتے میں ختم نہیں ہوا بلکہ پے درپے اجلاسوں کی صورت میں

یہ سات سال تک قائم رہی۔ اسی چیز نے مبعوثین میں وحدت کا احساس پیدا کیا اور انھوں نے ایسے جدید قوانین نافذ کرائے جن سے خاصی طرح ایک مذہبی انقلاب واقع ہوگیا۔ رکنیت کی کیفیت یہ تھی کہ شعبۂ اعلیٰ میں چالیس امیر اور اڑتالیس علما یا حکام کلیسا شامل ہوتے تھے۔ مقتدایان مذہبی کی یہ اکثریت بادشاہ کے عین مفید مطلب تھی۔ شعبۂ ادنیٰ یعنی دارالعوام تقریباً تین سو مبعوثین سے مرکب ہوتا جن میں ۷۴ پرگنوں سے اور باقی ماندہ شہروں اور قصبوں سے منتخب ہوکر آتے۔ شہروں میں زیادہ تعداد جنوبی انگلستان کے شہروں کی تھی۔ ویلز، چیسٹر اور ڈرہم سے ہنوز کوئی مبعوث منتخب نہ ہوتا تھا۔ مبعوثین میں اکثر متوسط طبقے کے شرفا، شہری اور قانون پیشہ اشخاص ہوتے تھے۔ بے شبہ انتخابات میں پوری باقاعدگی نہ آئی تھی مگر اس میں بھی شک نہیں کہ دونوں شعبے مل کر انگلستان کی ملکی زندگی اور سیاسی معاملات میں حصہ لینے والے طبقات کے خیالات کا اچھا خاصا مرقع پیش کرتے تھے۔ ان لوگوں سے پاپا کے قضیئے میں مدد طلب کرتے وقت ہینری بخوبی جانتا تھا کہ مخالفت کا مطلق اندیشہ نہیں ہے۔ عام طور سے اہل انگلستان کو پاپائی اقتدار کی ذرا پروا نہ تھی بلکہ وہ اسے نفرت سے دیکھتے تھے اور یوں بھی موقع ڈھونڈتے تھے کہ مذہبی طبقے کی بدعنوانیوں کا پردہ فاش اور کلیسائی اوقاف میں تخفیف کی جائے جس کی وکلف اور چاسر کے زمانے سے انھیں آرزو تھی۔ اگر بادشاہ اور طبقۂ اعلیٰ کے پادریوں کا اتحاد کلیسا کے آڑے نہ آتا تو کچھ شک نہیں کہ اہل ملک بہت دن پہلے یہ اصلاح کر چکے ہوتے۔ اصلاح کلیسا کی تحریک کا ذکر ہوتے وقت یہ بات بخوبی ذہن نشین رکھنی چاہیے کہ اس کے متعدد پہلو تھے اور اسے محدود معنی میں استعمال کرنا مناسب نہیں ہے۔

**اصلاح کلیسا یا تجدید دین (ریفارمیشن)**

جہاں تک انگلستان کا تعلق ہے اس تحریک نے تین راستے اختیار کیے (۱) کلیسائے انگلستان کا قطع تعلق کلیسائے رومہ سے یہ در اصل ہینری کا معاملہ تھا جو طلاق کے قضیئے سے پیدا ہوا اور جس نے لازم کر دیا کہ نئے حالات کے مطابق

کلیسا کی تنظیم کی جائے۔ (۲) کلیسائے انگلستان کی خصوصاً ان خرابیوں کی اصلاح جن کا دنیاداروں پر اثر پڑتا تھا۔ اور جس میں خانقاہیوں کا توڑنا بھی شامل تھا (۳) عقائد کی ترمیم جن سے آخر میں کلیسائے انگلستان اور کلیسائے رومہ کے مابین نمایاں فرق ہوگیا۔ ان میں سے پہلے اور دوسرے مسئلے پر قوم کی توجہ ہنیری ہشتم کے زمانے میں مبذول رہی مگر تیسرے پر کچھ غور نہیں ہوا۔ بخلاف اس کے ایڈورڈ چہارم اور الزبیتھ کے عہد حکومت میں سب سے زیادہ محل غور بحث یہی مسئلہ رہا۔

واضح رہے کہ جنوبی انگلستان کا اسی دن سے کلیسائے رومہ سے تعلق ہوگیا تھا جب کہ سینٹ اوگسٹائن نے ۵۹۷ء میں یہاں لنگر ڈالا اور شمالی اضلاع ۶۶۴ء یعنی وہٹ بی کی مجلس کلیسا کے وقت سے پاپائی حلقۂ اقتدار میں داخل ہوئے۔ اس تعلق نے بتدریج باضابطہ شکل اختیار کی۔ اوّل تو پاپا ہر ملک میں کلیسائے مغربی کا جس کی ایک شاخ کلیسائے انگلستان بھی تھا، صدر مان لیا گیا پھر انگلستان کی کلیسائی عدالتوں سے پاپا کی عدالت میں مرافعے جانے کا طریقہ وجود میں آیا۔ مسیحی راہب بڑے مقدمہ باز ہوتے تھے۔ ہر چند کچھ مدت سے ملک کے روپے کا بے سُود باہر جانا لوگوں کو ناپسند ہونے لگا اور ایڈورڈ ثالث اور رچرڈ ثانی کے عہد میں قوانین امتناع سے بھی مذکورہ طریقے کی سخت قدغن کردی گئی پھر بھی یہ سلسلہ جاری رہا۔ تیسری بات یہ کہ پاپا کی طرف سے محاصل کی تحصیل عمل میں آئی۔ ایک آنہ فی کس کی رسم، جسے "پیٹرز پینس" کہتے تھے، زمانہ قدیم سے جاری تھی۔ ہنیری ثالث کے زمانے میں ہر جدید کلیسائی عہدے یا مشاہرے کی پہلی سال کی آمدنی اور بعد میں سالانہ آمدنی کا عشر بھی پاپائی خزانے کا حق قرار پایا۔ اگرچہ ۱۲۹۱ء میں اس محصول کی مجموعی مقدار مشخص کردی گئی اور وہ اصلی رقم سے اکثر کم ہوتی تھی۔ چوتھی بات یہ کہ ۱۲۱۵ء سے اُسقفی اور دوسرے عہدوں کے انتظام میں دخل حاصل کر لیا جس سے عام طور پر لوگ ناخوش ہوئے اور اس کے خلاف قانون تقررات بھی نافذ کیا گیا۔ پانچویں، خانقاہی درویشوں کے تمام سلسلے براہ راست پاپا کے تحت میں تھے اور اپنے حلقے کے اسقفوں کے بالکل پابند نہیں سمجھے جاتے تھے۔ چھٹے یہ کہ پاپائی اقتدار کی دلیل ایک وکیل مختار تھا جو کبھی خاص غرض سے بھیجا جاتا

ورنہ عموماً کسی انگریز اُسقف، جیسے مورٹن یا ولزے، کے یہ خدمت تفویض کردی جاتی تھی پاپا سے لڑائی ٹھنی تو ہینری نے ان سب تعلقات کو توڑ کر دھر دیا گو آخر تک اُس کی نیت یہ کبھی نہ تھی کہ کیتھولکی مذہب کے اصول سے ذرا بھی تجاوز ہو۔ ۱۵۲۳ء میں ولزے نے مجبوراً اقبال کر لیا تھا کہ پاپا کے وکیل کی خدمت قبول کر کے میں نے قانونِ امتناع کی خلاف ورزی کی ولزے کی وفات کے بعد ہینری نے ارادہ کر لیا کہ دوسرے علمائے دین کو دبا کے اسی قسم کا اقرار کرائے۔ چنانچہ کینٹربری اور یارک کی کلیسائی مجلسوں کو اس نے مجبور کیا کہ وہ نہ صرف مال کی ضبطی بلکہ سزائے قید کے مستوجب ہونے کا اقبال کریں اور پھر واقع میں ایک لاکھ اٹھارہ ہزار اشرفی جرمانہ وصول کیا جو اس زمانے سے دس لاکھ پونڈ سے بھی زیادہ ہے۔ آخر میں، ان مجالس کو پابند بنایا کہ آیندہ "جہاں تک شریعت مسیحی اجازت دیتی ہے" بادشاہ کو کلیسا اور علما کے حاکمِ اعلیٰ کے لقب سے خطاب کیا جائے۔ یہ کام ہو گیا تو ہینری نے کچھ مدت تک قطع تعلق کی کوئی مزید کارروائی نہیں کی بلکہ چند سال تک اور پاپا سے نامہ وپیام جاری رکھے۔

**اصلاحات کلیسا**

مگر اس عرصے میں پارلیمنٹ میں برابر کلیسا کی اندرونی اصلاحات اور اُن خرابیوں کو دُور کرتی رہی جن سے عام لوگ تنگ آ گئے تھے۔ ۱۵۲۹ء کے اجلاس میں انھوں نے بادشاہ کے نام ایک عرضی مرتب کی اور مذکورۂ بالا شکایات کی حسبِ ذیل تفصیل پیش کی:۔ لوگوں کو شرعی قانون کا جبراً پابند بنانا۔ کلیسا کی تکلیف دہ طلبیاں، جن سے غریبوں کو خصوصیت کے ساتھ زحمت پیش آتی تھی۔ وصیتوں کے صداقت نامے حاصل کرنے کے مصارف۔ حد سے زیادہ کلیسائی اُجرتیں اور خرد سالوں کی طرف سے معاش کا طلب کیا جانا چنانچہ پہلے ہی اجلاس میں صداقت ناموں کی اُجرت اور تاوانوں کے مناسب قاعدے مقرر ہوئے۔ یہ رسم کہ پادری مرنے والے کا بہترین برتن اور "سب سے بالائی" کپڑا جو وہ پہنے ہو، لے لیا کرتے تھے۔ موقوف ہوی۔ ایک اور ضابطہ بنایا گیا کہ کوئی پادری چار سے زیادہ رہ نہ رکھنے اور وہ بھی کم آمدنی کے، نہ پا سکے گا اور نہ اس قسم کی معاشوں کی نفع کمانے کے لئے بیع و شرٰی کا مجاز ہوگا۔

پھر ۱۵۳۲ء کے اجلاس میں مہتمم سے ادنیٰ درجے کے پادریوں کے نذرنذرانے موقوف کئے گئے اور صدر اسقف کی عدالت میں دستاویزوں کے لئے جو رقم بھرنی پڑتی تھی، وہ گھٹادی گئی۔ مرنے والوں کی زمینداری سے بیس سال سے زیادہ، دعاے مغفرت کے معاوضے وصول کرنے کا رواج موقوف ہوا۔ پادریوں کو حکم ملاکہ اپنے شرعی قوانین کو کلیسائی اور غیر کلیسائی اہل الرّاے کی ایک مخلوط جماعت میں پیش کریں اور بادشاہ کی منظوری کے بغیر کوئی نیا قانون نہ بنائیں۔ ان اصلاحات کو منظور کرنے میں دارالعوام قریب قریب متفق اللّسان تھا مگر دارالامرا میں کلیسائی اکثریت نے ان کو بدقت منظور کیا۔

اِن اصلاحات کے زمانے میں سر ٹامس مور پیشکار رہا اور طرفہ تر یہ کہ طالبانِ اصلاح پر جور و تعدّی کرنے میں بھی سب سے پیش پیش تھا۔ یہ امر متنازعہ فیہ ہے کہ پندرھویں صدی کے لالرڈ اور سولھویں صدی کے پراٹسٹنٹ فرقوں میں کس حدتک تعلّق تھا لیکن اجماعی راے یہی ہے کہ اگر ان میں کوئی تعلق تھا بھی تو بہت خفیف، اور یہ کہ انگلستان میں اصلاحِ کلیسا کی تحریک جرمانیہ ہی کے اثر سے شروع ہوئی تھی؛ اس تحریک کے سرگروہوں میں سب سے مشہور آدمی ولیم ٹن ڈول گزرا ہے

**ولیم ٹنڈل**

جو ۱۴۸۴ء میں پیدا ہوا اور آکسفرڈ وکیمبرج میں تعلیم پائی انجیل کے ترجمے کا اُسی کو خیال آیا اور لندن کے اُسقف ٹنس ٹال کے سامنے یہ تجویز پیش کی۔ لیکن یہاں کچھ تائید نہ ہوی تو برّاعظم جا کے لوتھر کا شریک ہوگیا اور صحائف اور کتاب مقدّس کا ترجمہ کر کے تین ہزار نسخے چھاپے اور انھیں انگلستان روانہ کیا۔ معلوم ہوتا ہے، لندن میں اسی سال ایک انجمن "برادران مسیحی" کی بنی تھی اور اسی نے یہ ترجمہ اور دوسری مذہبی کتابیں ملک میں ہر طرف شائع کیں اور اصلاح کلیسا کی بنیاد ڈالی۔ اُسقف یہ رنگ دیکھکر بہت پریشان ہوے۔ انھوں نے ٹنڈل کا ترجمہ ناپسند کیا لیکن جب تک وُلزے بر سر اقتدار رہا، اُس وقت تک برادران مسیحی کے ساتھ کوئی سختی عمل میں نہیں آئی۔ وُلزے ذاتی طور پر سختی کرنے کے خلاف تھا اور اس کے زمانے میں زیادہ سے زیادہ اتنا ہوا کہ لوگ جلوس بناکے ایندھن لے گئے اور ملحدانہ کتابوں کو جلوادیا گیا لیکن اُس کی معزولی کے بعد سر ٹامس مور نے

الحاد کی بیخ کنی کا بیڑا اٹھایا اور عجب نہیں کہ یہ ثابت کرنا چاہا ہو کہ الحاد کا قلع قمع کرنا اصلاحِ کلیسا کی خواہش سے کوئی تضاد نہیں رکھتا۔ یوں بھی مور پیشکار ہونے سے قبل نئے آزاد خیالوں سے مناظرہ کر چکا تھا اور ایک رسالے "دی سپلی کیشن آف بیگرز" نامی کا جس میں دوزخ کے عقیدے کا مضحکہ کیا گیا تھا، اس نے "دی سپلی کیشن آوف سولز" لکھکر جواب دیا اور ٹنڈل وغیرہ بعض پراٹسٹنٹوں سے بحث مباحثے کئے تھے۔ اب اُس نے قانون کی پوری قوت سے اپنے حریفوں کی بیخکنی کرنی چاہی اور اسمتھ فیلڈ میں کثرت سے ملاحدہ جلائے جانے لگے۔ مگر دوسرے ملکی معاملات کا رُخ دیکھ کر مور کچھ خوش نہ تھا، خاصکر بادشاہ کی مجوزہ طلاق اس کی رائے کے خلاف تھی، لہذا مئی ۱۵۳۲ء میں وہ عہدے سے مستعفی ہو گیا۔

**کرینمر کی تجویز** پارلیمنٹ تو کلیسا کی خرابیاں دور کرنے اور مور ملحدوں کو جلانے میں مصروف تھے، لیکن بادشاہ کے طلاق کے مسئلے میں پاپا سے نامہ وپیام برابر جاری رہے اور وہ ہر طریقے سے کوشش کرتا رہا کہ پاپا سے اپنے حسب منشا فیصلہ حاصل کر لے۔ اسی سلسلے میں کیمبرج کے ایک عالم، ٹامس کرینمر نے بھی ایک تدبیر بتائی۔ کرینمر، ناٹنگھم کے ایک شریف خاندان سے تھا اور جیزس کالج میں رفیقِ کلیہ رہا۔ لارڈ روشفرٹ کی امامت اور این بولین کی اتالیقی کی خدمات بھی اس نے انجام دیں ایک دن ونچسٹر کے اسقف، گارڈنر سے محض بہ سبیل تذکرہ اس نے کہا کہ بادشاہ کو جامعات کی رائے بھی حاصل کرنی چاہئے۔ ہنری کو خبر ہوئی تو کہنے لگا کہ اصلی سور یا کے کان اسی شخص نے پکڑے۔ ساتھ ہی یورپ کی تمام جامعات میں ناظروں کے ذریعے استفتا بھیجا گیا کہ آیا پاپا کسی شخص کو بھائی کی بیوہ سے شادی کی اجازت دینے کا مجاز بھی ہے؟ اگر جامعات کو ذرا بھی آزادئی رائے حاصل ہوتی تو ان کی رائیں کچھ قدر وقیمت کے قابل ہو سکتی تھیں۔ وہاں تو ہر بادشاہ اپنے اپنے ملک کی جامعات سے اپنی مرضی کے مطابق فتوے لینے پر زور ڈالتا تھا۔ لہذا یہ رائیں بالکل بے کار تھیں اور ان سے معاملے میں الٹی پیچیدگی پیدا ہوئی۔ "بادشاہ کا معاملہ برسوں تک یونہی اُلجھا رہا اور اس کے حل کی کوئی صورت نظر نہ آئی۔ لیکن جب چھ سال گزر گئے تو

ہینری اور اہل انگلستان زیادہ صبر نہ کر سکے۔ ۱۵۳۲ء میں بادشاہ نے پارلیمنٹ کو ایک قانون نافذ کرنے کی اجازت دی جس کا منشا یہ تھا کہ سالانہ اور پیٹرز پینس وغیرہ کے محاصل پاپا کو بھیجنے روک دیئے جائیں اگرچہ ہینری کو اختیار دیا گیا تھا کہ جب مناسب سمجھے دوبارہ انھیں جاری کر دے۔ قانون کا مطلب یہ تھا کہ پاپا کو انگلستان سے قطع تعلق کے مالی نقصانات کا

**پاپائی محاصل کا التوا**

اندازہ ہو جائے اور کلیسائے رومہ سے قطع تعلق کی یہ پہلی کارروائی تھی جو انگلستان کی پارلیمنٹ کی طرف سے عمل میں آئی۔ اسی سال ہینری، این بولین کو ساتھ لیکر فرانسس سے ملنے آیا اور غالباً اسی نے رائے دی کہ این سے شادی کر کے اس قضیئے کا خاتمہ کرے اور پاپا کو جو کچھ وہ کر سکتا ہے کر لینے دے۔ ہینری نے یہ مشورہ قبول کر لیا اور گو ٹھیک تاریخ کا علم نہیں لیکن یہ یقینی ہے کہ نومبر ۱۵۳۲ء اور جنوری ۱۵۳۳ء کے درمیان کسی تاریخ چپکے سے عقد ہو گیا۔ ہینری کی خوش قسمتی سے اسی سال صدر اسقف وارہم نے وفات پائی اور ہینری نے اس کی جگہ ٹامس کریمر کو مقرر کر دیا جس کی ارادت مندی پر پورا اعتماد ممکن تھا۔ پھر ۱۵۳۳ء کے اوائل میں پارلیمنٹ نے قانون وضع کیا کہ شادی بیاہ وغیرہ کے مقدمات جو کلیسائی عدالتوں میں پیش ہوتے تھے، اُن کا مرافعہ رومہ میں نہ ہو سکے گا۔ اس قانون نے صدر اُسقف کی عدالت کو سب سے اونچی عدالت بنا دیا اور بلا تاخیر کریمر کو ہدایت کی گئی کہ بادشاہ کی پہلی شادی کے جواز وعدم جواز کا فیصلہ کرے۔ یہ مقدمہ شروع ۱۵۳۳ء میں ڈنسٹیبل کی کچہری میں ہوا۔ کیتھرائن نے دلائل پیش کرنے سے انکار کیا اور کریمر نے جامعات کی رائے کی بنا پر شادی کو ناجائز قرار دے دیا۔ ساتھ ہی این سے بادشاہ کے عقد کا اعلان ہو گیا اور آیندہ وہٹ سنڈے کے دن کمال تزک و احتشام کے ساتھ اُس کی تاجپوشی کی رسم ادا ہوئی۔ ملکہ ہونے کے وقت اس کی عمر ۲۶ سال کی تھی۔ اس کی تصویریں آپس میں نہیں ملتیں مگر مجموعی طور پر یہ اندازہ ہوتا ہے کہ وہ مدھم رنگ کی عورت تھی اور اس کی آنکھوں میں بلا کی چمک اور معنویت بھری تھی۔ لمبے لمبے سیاہ بال حد درجہ نرم تھے۔ لیکن سیرت کے اعتبار سے این یقیناً بہت کم شائستہ تھی شادی کے قبل کئی سال تک اس کی حیثیت

ملکہ کے مقابلے میں بہت ہی ناگوار رہی اور کیتھرائن کو چھوڑ کر دوسروں کے ساتھ بھی اُس کے برتاؤ میں ایسی شوخ چشمی نظر آتی ہے جس نے بالآخر بہت لوگوں کو اس کا سخت دشمن بنا دیا۔ تاج پوشی کو اتنے دھوم دھام سے منانے میں ایک مصلحت یہ بھی تھی کہ عوام الناس کو نئی ملکہ سے حُسن عقیدت پیدا ہو جائے۔

**قانون وراثت**

ستمبر میں این بولین کے بیٹی پیدا ہوئی جسے آگے چل کے انگلستان کی نامور ملکہ الزبیتھ ہونا تھا۔ ساتھ ہی ایک قانون وراثت شاہی نافذ ہوا جس نے ہینری اور این کی اولاد کو بادشاہی کا وارث قرار دیا۔ اس کی عبارت میں یہ احتیاط ضرور کی گئی تھی کہ کیتھرائن کے خیر خواہوں کو حتی الامکان صدمہ نہ پہنچے۔ پھر بھی سرٹامس مور اور اسقف روچسٹر، فشر، نے اس کی پابندی کا حلف اٹھانے سے انکار کیا اور دونوں قلعۂ لندن میں محبوس کر دیئے گئے۔

**قانون افضلیت**

این کی تاجپوشی، الزبیتھ کی ولادت اور نئے قانون وراثت نے پاپا کو خواہی نخواہی کارروائی کرنے پر مجبور کیا۔ ہینری کو خارج از ملت کئے جانے کی دھمکی دی گئی اور شہنشاہ اگر خود اپنے جھگڑوں میں پھنسا ہوا نہ ہوتا تو عجب نہیں کہ اپنی خالہ (کیتھرائن) کی حمایت میں انگلستان سے لڑنے مرنے پر کمربستہ ہو جاتا۔ بہرحال آشتی کی اب کوئی امید نہ تھی اور اگلے ہی سال ہینری نے ایک اور "قانونِ افضلیت" نافذ کرایا جس میں ۱۵۳۰ء کی قرارداد کی شرطیں بھی اُڑا دیں اور بادشاہ آیندہ سے "کلیسائے انگلستان کا خلیفۃ اللہ فی الارض" مخاطب کیا جانے لگا اگرچہ اتنا اضافہ کر دیا گیا تھا کہ اس قانون سے بادشاہ اور پارلیمنٹ کا یہ منشا نہیں ہے کہ مسیحی کلیسا کے معاملات میں مذہب کیتھولک کے ارکان دین، یا دوسرے عقائد سے جن کی کتاب مقدس یا خدائی اقوال نے تعلیم دی ہے اختلاف یا انحراف کیا جائے گا۔

**روما سے کامل قطع تعلق**

اس مشہور قانون افضلیت نے کلیسائے انگلستان کو کلیسائے روما سے منقطع کرنے کی کارروائیوں کو مکمل کر دیا۔ وُلزے کی معزولی کے بعد سے "قانونِ امتناع" پر جس شدت سے عملدرآمد ہوا اس نے پاپا کے کلیسائے انگلستان کے اندرونی معاملات میں

دخل دینے کا سدِ باب کر دیا۔ ۱۵۳۳ء میں روم جو محاصل بھیجے جاتے تھے وہ موقوف ہوئے۔ ۱۵۳۳ء میں مرافعوں کو روک دیا گیا۔ ۱۵۳۴ء کا تازہ قانون اس سلسلے کی گویا تکمیل تھا۔ مگر قطع تعلق کے بعد نئے حالات کے مطابق بعض نئے قاعدے اور ضابطے بنانے ضروری تھے۔ چنانچہ پاپائی اختیارات بادشاہ اور کنٹربری کے صدر اسقف میں تقسیم کر کے ۱۵۳۵ء میں کروم ویل کو صدر ناظم کلیسا (Vicar general) بنانے کا اعلان کر دیا گیا۔ سالیانے وغیرہ پادریوں سے بدستور سابق وصول کئے جاتے رہے پہلے تو ممکن ہے ان کے دوبارہ پاپا کے پاس بھیجے جانے کا خیال ہو لیکن آگے چل کے یہ بادشاہ کے مداخل کی مستقل مد بن گئے۔ استقفوں کے انتخاب میں بھی پاپا کی رائے کو کوئی دخل نہ رہا۔ جیسا کہ ہم اوپر پڑھ آئے ہیں پندرھویں صدی میں یہ انتخابات بادشاہ اور پاپا دونوں کی متفقہ مرضی سے ہوتے رہے اور ان میں جو زیادہ با اثر ہوتا اسی کی رائے چل جاتی لیکن اب صرف بادشاہی کی مرضی قانون کے مرادف ہو گئی اور کوئی مجلس کلیسا اس کے خلاف رائے دیتی تو اس کے جملہ شرکا قانونِ امتناع کی سزاؤں کے مستوجب بن جاتے تھے۔ اگرچہ ایسی نوبت ہی کبھی نہ آئی "افضلیت" کا ٹھیک مطلب پوری طرح ذہن نشین کرنے کی غرض سے ہینری نے ۱۵۳۵ء میں تمام استقفوں کو پہلے معطل اور پھر اپنے حکم سے دوبارہ بحال کیا۔

اصلاحِ کلیسا کی تحریک کے ایک پہلو کا سب سے اہم جزو یہی قانونِ افضلیت تھا اور اہل ملک نے اس کا جس طرح استقبال کیا وہ بادشاہ کے ساتھ اُن کی وفاداری کا اندازہ دکھاتا تھا۔ جس زمانے میں وہ زیر غور و بحث تھا، اس وقت رائے عامہ پر اثر ڈالنے کی بڑے اہتمام سے کوشش کی گئی۔ اساقفہ اور درویشوں کو مجبور کیا گیا کہ یہ خیال لوگوں کے دلنشین کریں کہ ممالک غیر کے دوسرے استقفوں کی مثل روم کے اسقف (پاپا) کو بھی انگلستان میں کوئی اقتدار حاصل نہیں ہے۔ میرانِ بلد وغیرہ عمّال کو حکم ملا کہ سرکاری جلسوں اور جملہ عام تقریبات میں یہی خیال ظاہر کریں۔ یہاں تک کہ ایک گشتی مراسلہ حکامِ عدالت کے پاس بھیجا گیا جس میں پادریوں پر یہ نگرانی رکھنے کا حکم تھا کہ وہ رسمی اور بادلِ ناخواستہ

طور پر نہیں بلکہ دل سے پاپا کی یاد محو کرنے میں کوشاں ہیں۔ جب قانون مذکور نافذ ہوا تو مجموعی طور پر لوگوں نے اسے پسند کیا بلکہ بظاہر اُس کی مخالفت اتنی کم ہوئی کہ تعجب ہوتا ہے۔ اصل میں عام باشندوں کو تو کچھ اس سے سروکار نہ تھا کہ اہلِ کلیسا اپنا سرگروہ بادشاہ کو سمجھتے ہیں یا پاپا کو اور عمّالِ دینی نے بھی عموماً بغیر چون وچرا کے یہ تغیّر قبول کر لیا۔

**مخالفین کا حشر**

جن لوگوں نے مخالفت کی اُن میں تین صورتیں خاص طور پر حکومت کی توجّہ کی مستحق ثابت ہوئیں۔ یعنی "چارٹر ہوس" لندن کے راہب، فشر، اسقف روچسٹر اور سر ٹامس مور کی مخالفت۔ کہ یہ اپنے اپنے حلقوں میں خاص امتیاز رکھتے تھے اور ان کے اثر سے دوسروں میں بھی قانون کی مخالفت پھیلنے کا اندیشہ تھا۔ فشر، ہینری ہفتم کی ماں، مارگریٹ کا سامع اقرار تھا اور اسی کی ترغیب سے مارگریٹ نے کیمبرج میں سینٹ جان اور کرائسٹ کالج کی بنیاد رکھی اور علوم دینی کے اساتذہ مقرر کئے تھے خود روما میں فشر نہایت مقبول تھا اور اُس کی گرفتاری کی خبر وہاں پہنچی تو پاپا نے نادانی سے اسے کارڈینال منتخب کر لیا جس پر ہینری کو اور غصہ آیا کہنے کو تو فشر کا قصور صرف یہ تھا کہ بادشاہ کی دینی سرداری قبول کرنے میں اس نے تامّل کیا لیکن تحقیق ہوا ہے کہ وہ در پردہ پاپا کو یہ مشورے لکھ رہا تھا کہ انگلستان پر باقاعدہ فوج کشی کی جائے اور یہ قطعی غدّاری کا فعل تھا۔ اس میں شبہ نہیں کہ ہینری اِن سب مخالفین کو خوشی سے معاف کر دیتا لیکن ان کی استقامت میں کوئی فرق نہ آیا اور بالآخر دس راہبوں کو سولی دی گئی۔ فشر ۲۲ جون کو اور مور ۶ جولائی (سنہ ۱۵۳۵ء) کے دن قتل کرادئے گئے۔

**ٹامس کروم ول**

ان سب کارروائیوں میں ولزے کا پرانا نوکر کروم ول ہینری کا دستِ راست رہا۔ یہ انگلستان میں سب سے پہلا نامی معتمدِ مملکت گزرا ہے۔ پٹنی کے ایک معمولی آہن گر کے ہاں سنہ ۱۴۸۵ء کے قریب پیدا ہوا اور مختارکاری اور محاسبی کی تعلیم حاصل کی لیکن سنہ ۱۵۰۴ء میں انگلستان کے باہر گیا اور کچھ مدّت تک اطالیہ کی لڑائیوں میں شریک رہا۔

اینٹ ورپ میں کاروبار کرنے کے بعد وہ پھر وطن آیا اور لندن میں مختارکاری کے ساتھ ساہوکاری اور اُدن کا لین دین کرنے لگا۔ اسی کاروبار میں وُلزے سے شناسائی ہوئی اور اس نے یارک کے حلقے میں اسے محصل مقرر کرا دیا۔ خانقاہوں کے اوقاف توڑ کر کارڈنل کالج میں منتقل کرنے کی خدمت بھی اسی سے لی گئی۔ ۱۵۲۳ء کی پارلیمنٹ میں بھی اس نے نام پایا۔ وُلزے کی معزولی کے بعد وہ بادشاہ کی ملازمت میں داخل ہوا۔ ہینری نے اس کی لیاقت کی بڑی قدر کی اور آیندہ دس برس تک کلیسائی معاملات میں اتنا صاحب رسوخ کوئی غیر کلیسائی آدمی نہ ہو گا جتنا کروم ویل تھا۔

**ہیوے لٹمر** کروم ویل کے ساتھ ہیو الے ٹمر کا نام آتا ہے وہ لیسٹر کے زمیندار کا بیٹا تھا جو بلیک ہیتھ کی جنگ میں شریک ہوا۔ چودہ سال کی عمر میں لے ٹمر کیمبرج آیا۔ ۱۹ ویں سال کلیرہال کا رفیق کلیہ مقرر ہوا اور ملانک تھن کے خلاف مضمون لکھکر اپنی جنگجویانہ زندگی آغاز کی۔ ۱۵۲۰ء میں کلیسائی خرابیوں پر جیسی اسے نظر آتی تھیں لکھنا شروع کیا اور وعظ میں اپنی لیاقت و بیخوفی کے باعث بہت جلد مشہور ہونے لگا۔ ایلی کے اسقف نے اسے چپکا کر دینے کی کوشش کی تھی لیکن ولزے لے ٹمر کی دلیری سے خوش ہوا اور اسے وعظ کہنے کی آزادی دے دی۔ ولزے کی بساط اُلٹی تو خوش قسمتی سے خود بادشاہ نے ٹمر کا مربی بن گیا اور اس کی خوشگوئی اور بیباکی کی یہ قدر کی کہ اپنا امام مقرر کر لیا۔ ۱۵۳۲ء میں اسقفوں نے جل دے کے اُس سے الحاد کا اقبال کرانا چاہا تھا، اس وقت بھی بادشاہ نے جان بچائی اور ۱۵۳۵ء میں ورسٹر کا اُسقف بنا دیا۔

**بادشاہ کی نئی بیویاں** بادشاہ کی دوسری شادی کچھ سازگار نہ ثابت ہوئی۔ آرزو بیٹا ہونے کی تھی لیکن سوء اتفاق سے این کے دو بیٹے مردہ پیدا ہوے اور تیسرا ابھی جنوری ۱۵۳۶ء میں مر گیا۔ ہینری کو بڑی مایوسی ہوئی اور ادھر این کا ایک گروہ مخالف تیار ہو گیا۔ قدیم امرا تو اُس کی نخوت کی بنا پر متنفر تھے اور ہسپانیہ پسند گروہ اُسے اتحاد فرانس کا حامی جانتا تھا پروٹسٹنٹ

فرقے کی طرفداری نے راسخ العقیدہ کیتھولکوں کو اس سے بیزار کر دیا اور جنوری ۱۵۳۶ء میں ملکہ کیتھرائن مری تو شدّ و مد سے کہا جانے لگا کہ اُسے این نے زہر دلوا دیا ہے۔ مگر اپریل ۱۵۳۶ء میں یکایک افواہ اُڑی کہ ملکہ زنا کی مرتکب ہوی اور اسکے ساتھ پانچ اشخاص گرفتار کیئے گئے۔ این کی سماعت اُس کے ہمچشموں نے کی اور دوسرے ملزمین کا مقدمہ جوری میں پیش ہوا لیکن سب مجرم ثابت ہوے اور قتل کی سزا پائی۔ یہ سارا معاملہ کچھ ایسا گومگو میں رہا کہ یہ کہنا محال ہے کہ واقعی وہ اس جرم کبیرہ کی مجرم تھی یا محض دشمنوں کی سازش کا شکار ہوی مگر اس میں کلام نہیں کہ خود ہینری اس کے خلاف شہادت کو صحیح سمجھتا تھا۔ بہر حال، این کے عبرت آموز خاتمے نے وراثت کے مسئلے کو اور پیچیدہ کر دیا۔ اسی کے ساتھ کیتھرائن، و این کی موت سے یہ موقع ضرور نکل آیا کہ بادشاہ ایک اور شادی کرے جس کے جواز میں کوئی شک شبہ نہ ہو۔ چنانچہ تھوڑے ہی دن میں جین سے مور سے اس نے شادی کی اور ۱۵۳۷ء میں اس کے بطن سے ایڈورڈ پیدا ہوا۔ مگر افسوس ہے یہ ملکہ بھی اس ولادت کے بعد زیادہ نہ جی اور آیندہ دو سال تک ہینری رنڈوا رہا۔

**خانقاہیں**

ہم اوپر پڑھ چکے ہیں کہ ولزے خانقاہوں کی اصلاح ضروری سمجھتا تھا۔ پاپای اقتدار کے دُور ہونے سے یہ خانقاہیں بھی بادشاہ کے تحت انتظام آگئیں اور غالباً سب سے زیادہ انھی کے راہبوں کو یہ تغیر ناگوار گزرا اور مخالفت پر سب سے بڑھ کر کمربستہ نظر آنے لگے۔ یوں بھی ان کی اصلاح کی ضرورت سالہا سال سے مسلّم تھی اور مورٹن، وارہم اور وُلزے نے جو اپنی باری معاینے کیئے اُن سے بڑی بڑی خرابیوں کا راز فاش ہوا مگر اصلاح کی کوئی کارگر صورت نہ بن پڑی تھی۔ ان سب وجوہ کو پیش نظر رکھکے، ہینری نے ۱۵۳۵ء میں کروم ویل کی معرفت لے، لے ٹن اور اپ رائس کی ایک تحقیقاتی جماعت کو حکم دیا کہ خانقاہوں کا معاینہ کرے اہل معاینہ جوان عمر، مستعد اور بڑے بے جھجک لوگ تھے انھوں نے کار مفوضہ کو پوری پوری طرح انجام دیا اور ۱۵۳۶ء میں پارلیمنٹ کا اجلاس ہوا تو ان کی مرتبہ کیفیت

دار العوام کی میز پر رکھدی گئی اور "خانقاہوں کا نامۂ سیاہ" (دبلیک بک) موسوم ہوی ۔ ملکہ میری کے عہد میں اس کے جتنے نسخے مل سکے سب تلف کروئے گئے اس لئے اب اصل تحریر تو محفوظ نہیں ہے لیکن اہل تحقیقات کے خطوط سلامت رہ گئے ہیں اور پرانے معاینوں کے حالات کے ساتھ ملا کر پڑھا جائے تو ان عبادت خانوں کی اصلی حالت واضح ہو جاتی ہے ۔ بظاہر بڑی خانقاہوں کا انتظام فی الجملہ خاصا تھا ۔ اگرچہ مالی حالت عموماً خراب تھی ۔ لیکن چھوٹی خانقاہوں کی کیفیت ناگفتہ بہ تھی اور وہ شرمناک ترین بدکاریوں کے مسکن بن گئے تھے اہل تحقیقات نے خود بھی اصلاح کرنے میں کمی نہیں کی اور ۲۴ سال سے کم عمر کے راہبوں اور ۲۱ سال کم عمر کی کنواریوں کو اجازت دی کہ اگر وہ چاہیں تو خانقاہ چھوڑ کر چلی جائیں اور جو لوگ سکونت گزیں رہے ان کو بھی ہر جگہ تاکید کی کہ خانقاہوں کے اندر ہی رہیں اور اپنے طریقے کے اصول و قواعد کی پوری پابندی کریں ۔ بایں ہمہ پارلیمنٹ میں جو مفصل کیفیت پیش ہوی اور بداخلاقیوں کی ہمہ گیری کا لوگوں کو اندازہ ہوا ، تو ارکان مجلس نے یہی فیصلہ کیا کہ ان کی اصلاح و بہتری ناممکن ہے اور تیس خانقاہوں کو چھوڑ کر جن پر کوئی الزام نہ تھا ، باقی دو سو پونڈ سالانہ سے کم آمدنی کی تمام (یعنی ۳۷۶) خانقاہیں توڑ دی گئیں اور ان کی آمدنی مداخل شاہی کا جزو ہو گئی ۔ ان میں رہنے والوں کو اجازت مل گئی کہ یا تو کسی بڑی خانقاہ میں ورنہ جہاں جی چاہے چلے جائیں اور حلقے کے معمولی ملّا کی آمدنی کے برابر ان کا وظیفہ مقرر کر دیا گیا ۔ اس وقت تک بڑی خانقاہوں کو چھیڑنے کا کوئی ارادہ نہ تھا گو لنڈن کے اسقف اسٹوکس لی نے اسی زمانے میں کہہ دیا تھا کہ یہ کھوکلے درخت (= اوک) بھی اب زیادہ دن قائم نہیں رہ سکتے ۔ اس چکر میں زیادہ ترین ڈک ٹی ، کلیونی اور سسٹر سی فرقوں کی خانقاہیں آئیں اور انھی میں تکنئے بھی شامل تھی ۔

بادشاہ کی ان کارروائیوں پر مخالفت کا ہونا یقینی بات تھی ۔ قدیم ہسپانوی گروہ کو جو کیتھرائن اور شہنشاہی اتحاد کا طرفدار تھا ، پہلے ہی بہت صدمہ تھا اور کلیسائی اصلاح نے ادنیٰ درجے کے پادریوں میں ناراضی پھیلا دی تھی ۔

خانقاہوں کے توڑنے سے مخالفین کی تعداد میں تازہ اضافہ ہوا اور شہرۂ آفاق دوشیزۂ کینٹ کے معاملے میں علانیہ انحراف کی پہلی کوشش عمل میں آئی یہ لڑکی،

دوشیزۂ کینٹ

الزبیتھ بارٹن نامے، معمولی خادمہ تھی جس پر دورے پڑا کرتے تھے مگر بڑ میں بعض مذہبی باتیں کہنے کی بدولت اُسے لوگوں نے غیب داں سمجھ کر ایک خانقاہ میں داخل کرادیا تھا۔ اُس کی پیش گوئیوں کی وُلزے کو خبر دی گئی اور دو چار مرتبہ فشر و ٹامس مور نے بھی سنجیدگی سے اس کا امتحان کیا تھا۔ آخر میں صاف معلوم ہوگیا کہ بعض پادریوں نے اُسے آلۂ کار بنا رکھا ہے اور بادشاہ کی طلاق اور کلیسائے رومہ سے قطع تعلق کو برا بھلا کہنا سکھا دیتے ہیں۔ کروم ویل نے بازپرس کی تو اُس نے فریب کا اقبال کرلیا اور ۱۵۳۴ء میں اپنے ساتھیوں سمیت قتل کرادی گئی۔ اگلے برس بھی اوّل سے آخر تک شہنشاہ کے مجوزہ حملۂ انگلستان کے متعلق ہنڈیا پکتی رہی اور کہا جاتا ہے کہ ایک نہ دو، پورے پندرہ انگریز امیر اس سازش میں شرکت پر آمادہ تھے۔ جنوری ۱۵۳۶ء میں کیتھرائن کی وفات سے یہ منصوبہ تو ختم ہوگیا تاہم ہر طرف ناراضی کے جذبات پھیلے رہے اور اس آتش گیر مادے کے بھڑک اُٹھنے میں صرف چنگاری دکھانے کی کسر نظر آتی تھی۔

سب سے بڑھ کر بےچینی انگلستان کے شمالی پرگنوں میں تھی۔ اور یوں بھی ٹرنیٹ کے اوپر کا علاقہ جنوبی اضلاع سے اتنا مختلف تھا کہ یہ دو جداگانہ مُلک معلوم ہوتے تھے۔ اہل شمال کو اسکوٹی حملوں اور لڑائیوں کی بربریت نے سخت دل بنادیا تھا اور بڑے بڑے جاگیرداروں سے اُن کی وابستگی بھی قائم تھی، لہٰذا وہ جنوب کے شہریوں کو نفرت سے دیکھتے اور ان پر حملہ و غارت گری کے لئے ایسے ہی آمادہ رہتے تھے جیسے محاربہ گلابوں والی لڑائی کے زمانے میں تھے۔ علاوہ ازیں ان کی ناراضی کی بعض خاص وجوہ بھی موجود تھیں۔ اول تو خانقاہیں اُن میں زیادہ مقبول اور ان کی دماغی حالت کے بھی زیادہ مناسب تھیں۔ دوسرے اضلاع کی بجائے لندن میں مقدمات کی سماعت کا قاعدہ بن جانے سے انھیں بہت زحمت پیش آنے لگی تھی۔ چھوٹے بیٹوں اور بیٹیوں کے لئے

جاگیردار جو نذرانے وغیرہ وصول کیا کرتے تھے، آئینِ حقوقِ موروثی کی بدولت اس میں بہت کچھ کمی آگئی۔ پرانے امرا کو کروم ویل جیسے نو دولتے کے قدیم امرا کے ساتھ بٹھائے جانے سے سخت ناگواری پیدا ہوئی۔ اور آخری سبب ناراضی کا یہ ہوا کہ اون کی قیمت بڑھ جانے سے زراعت کی بجائے بھیڑیں پالنے کا رواج بڑھ گیا جس نے ایک طرف تو مزدوروں کی مانگ گھٹائی اور دوسری طرف شاملات کی اراضی کی زیادہ سختی سے حد بندیاں ہونے لگیں اور ان دونوں باتوں سے غریبوں کو بہت تکلیف اٹھانی پڑی۔ ان اسباب نے امرا، متوسطین اور عوام سب کو شاکی بنا دیا اور اب صرف یہ دیکھنا رہ گیا کہ حکومت کے خلاف یہ سب متحد بھی ہو سکیں گے یا نہیں؟ اصلی شکایتوں کے علاوہ طرح طرح کی افواہیں الگ لوگوں کو پریشان کرتی رہتی تھیں۔ کروم ویل کی ایک عمدہ تجویز یہ تھی کہ ہر علاقے میں وہاں کے باشندوں کی فہرستیں مرتب کی جائیں مگر لوگوں نے اس کے یہ معنی لگائے کہ شادی بیاہ اور اصطباغ پر محصول لیے جائیں گے اور یہاں تک کہا گیا کہ آیندہ خراج دیئے بغیر کسی کو گوشت کھانا تک نصیب نہ ہوگا۔ ان بدگمانیوں اور بدگوئیوں کا نتیجہ یہ نکلا کہ لنکن شہر سے ہنگامہ و فساد کا سلسلہ شروع ہوا اور یارک شر و کمبرلینڈ تک پھیل گیا۔ اکتوبر ۱۵۳۶ء سے فروری ۱۵۳۷ء تک سارے شمالی اضلاع میں خلفشار رہا۔

**ہنگامے** لنکن شر میں فتنہ و فساد صرف پادریوں اور عوام تک محدود تھا۔ اس میں کوئی تنظیم و باقاعدگی نہ تھی چنانچہ ہزاروں کی تعداد میں مسلح ہو کر جمع ہونے کے باوجود امیرِ کبیر سفک کی آمد سنکر سب منتشر ہو گئے۔ لیکن یارک شر میں معاملہ زیادہ سنگین ہو گیا اور فسادیوں نے "مسافرتِ فی سبیل اللہ"¹ کا نام اختیار کیا۔ اس کے سرغنہ خاندانی لوگ تھے۔ خود امیر کمبرلینڈ کا عمزاد بھائی روبرٹ ایسک تنظیم میں پیش پیش رہا اور نواب ڈارسی اور سر جان گلونس ٹیبل جیسے لوگ معین و مددگار ہو گئے۔ اول الذکر فنِ سپاہ گری میں مہارت

---

¹ (Pilgrimage of Grace) جس کا "سفرِ رحمت" بھی ترجمہ کیا گیا ہے۔ مترجم

رکھتا تھا۔ شمال کے اکثر بہترین خاندان اہل شورش کے پشت پناہ بن گئے اور
انھوں نے باضابطہ منصوبہ بنا کے پہلے چیدہ فوج سے ڈون کاسٹر پیش قدمی
کی۔ اُن کا مطالبہ یہ تھا کہ مذہبی اوقاف واگذاشت کئے جائیں۔ کمین رعیت
کی اولاد کو مجلس شاہی میں دخل نہ رہے۔ اور ملحد استقفوں کو برطرف کرکے سزا
دی جائے۔ قصبۂ ڈون کاسٹر کی حفاظت کے لئے ان کا شہزادہ نارفک سے
مقابلہ ہوا جو ڈون ندی کے کنارے کمتر جمعیت لئے مقیم تھا۔ لیکن ایسکے کشت وخون
سے بچنا چاہتا تھا اور خود بادشاہ نے آشتی میں مصلحت دیکھکر نارفک کو اجازت
دی تھی کہ باغیوں کو معافی دے اور یارک میں پارلیمنٹ بنا دینے کا وعدہ کرلے۔
غرض صلح صفائی ہو گئی اور فوجوں کے ہتھیار کھلوادئے گئے۔ بادشاہ نے متوسطین
کو دوبارہ خوش کرنے کی پوری کوشش کی کہ مخالفین کی قوت منقسم ہو جائے۔ اسی
اثنا میں کمبرلینڈ اور ویسٹ مورلینڈ میں فساد ہو گیا اور مفسدوں نے کارلائل
پر حملہ کیا۔ اسی کے ساتھ یارک شئر میں مشہور ہو گیا کہ بادشاہ نے محض فریب سے
کام نکالا تھا۔ لہذا وہاں از سر نو ہلچل پیدا ہوئی اسی بات کو حیلہ بنا کے ہینری نے
ایسکے اور دوسرے سرگروہوں کو گرفتار کرلیا اور عدالت میں ثابت ہوا کہ اُن کے
قبضے میں اُس وقت تک توپ خانہ موجود ہے جو دراصل بادشاہ کی ملکیت تھا۔
تب غداری کے جرم پر ایسکے، ڈارسی، کانسٹیبل اور چار سجادہ نشینوں اور کئی
اور سرگروہوں کو مروا دیا گیا۔ لیکن ان مقامات کے سوا دوسری جگہ باغیوں سے
عموماً نرمی برتی گئی۔ بے شبہ یہ بڑا نازک موقع آگیا تھا۔ اور اگر اس وقت باغیوں
کو شہنشاہ کی طرف سے مدد مل جاتی یا وہ کسی تخت کے معقول مدعی کو میدان میں
لا سکتے تو عجب نہیں کہ نتیجہ کچھ اور ہوتا۔ مذکورۂ بالا حالات میں تو ان کی کوششیں
بے سود نکلیں۔ یارک میں پارلیمنٹ کا انعقاد نہیں ہوا۔ البتہ شمال کے لئے
عدالت شاہی کی ایک مستقل ذیلی جماعت مقرر کر دی گئی کہ سال کے چار مہینے میں
یارک، ہل، ڈرہم اور نیوکاسل میں اجلاس کرے اور اُن مقدمات کی جو سابقہ
قاعدے کے بموجب لندن میں پیش ہوتے، وہیں سماعت کرلے۔ اس عدالت
کا صدر نشین، اضلاع شمال میں بادشاہ کا نائب سمجھا جاتا اور وہاں کے نظم ونسق

رہا لیکن جاگیرداروں کی طرف سے اولیا پر جو رسوم عائد کی جاتی تھیں انھیں عدالت مال کی عام نگرانی بھی اس کے تفویض ہوتی تھی حقوقِ وراثت کا قانون رسمی طور پہ نافذ نے عملاً جائز رکھنے کی صورتیں نکال لیں اور اس طرح اصلی شکایت رفع دفع کردی۔

**خانقاہوں کا خاتمہ**

باغیوں نے اپنی تحریک کا نام مسافرت فی سبیل اللہ رکھا تھا لیکن جہاں تک خانقاہوں کا تعلق ہے، یہ ہنگامے ان کا خاتمہ کرنے میں تاخیر کی بجائے تعجیل کا سبب بن گئے۔ اکثر اہل خانقاہ جن کے دل میں چور تھا، بادشاہ کو رضامند کرنے کی فکر کرنے لگے۔ اہل تحقیقات نے خانقاہ میں رہنے والوں کو جن شرطوں کا پابند کیا تھا، اُن سے وہاں زندگی گزارنی دوبھر معلوم ہونے لگی۔ پھر بہت ممکن ہے کہ اعلیٰ درجے کے راہبوں کے واسطے بادشاہ نے جو فیاضانہ وظائف مرعی رکھے تھے، ان کا بھی کافی اثر پڑا ہے۔ بہرنوع، ۱۵۳۶ء میں ہم بڑی بڑی خانقاہوں کو یکے بعد دیگرے اپنی املاک بطور خود بادشاہ کے حوالے کرتے دیکھتے ہیں۔ ان میں سب سے پہلی خانقاہ فرنیس کی تھی۔ بعض خانقاہ والے اس بہلاوے میں آ گئے کہ رسمی طور پر املاک پیش کریں گے تو وہ پھر واگزاشت ہو جائیں گی۔ بعض اوقاف کو سجادہ نشینوں کی فتنہ پردازی کی بنا پر زبردستی ضبط کر لیا گیا۔ غرض ۱۵۳۹ء سے بھی پہلے یہ سب بادشاہ کی تحویل میں آ گئیں۔ راہبوں کے ساتھ بڑی رعایت کی گئی۔ ٹیوکس بری میں صاحب خانقاہ یا متولی کو ڈھائی سو اشرفی سے کچھ زیادہ خلیفہ (= پرائر) کو سولہ اور راہبوں کو ۱۳ سے کوئی پونے سات اشرفی تک سالانہ کے وظیفے مل گئے اور وہ اشرفی ہمارے زمانے کے پونڈ سے تقریباً پندرہ گنی سمجھی جا سکتی ہے۔ خانقاہوں کا اثاث البیت فروخت کر دیا گیا مگر پیسے کے سوائے کچھ زیادہ مال نہ نکلا۔ اراضی بادشاہ کی ملکیت میں داخل ہو گئیں۔

اتنی وسیع املاک (جن کی سالانہ آمدنی ہمارے زمانے کے حساب سے تخمیناً ۶۵ لاکھ پونڈ تھی) ہاتھ آنے سے عمدہ موقع میسر آ گیا تھا بعض لوگ کہتے تھے کہ اس روپیے سے اسقفوں کی تعداد بڑھا دی جائے اور مدارس و کلیات بنائے جائیں۔ بعض کا خیال تھا کہ محاصل میں تخفیف اور ساحلوں پر قلعہ بندی کی جائے۔

لیکن ہینری کو ان کا سب سے اچھا مصرف یہ نظر آیا کہ اُس روپے سے اصلاح کلیسا کی حمایت کے لئے ایک باقاعدہ گروہ تیار کیا جائے۔ چنانچہ اراضی کو ہمسایے کے جاگیرداروں یا اپنے درباری رفیقوں کے ہاتھ کم قیمت پر فروخت کر دیا۔ ویسٹ منسٹر، اکسفرڈ، چیسٹر، گلوسٹر، برسٹل اور پیٹربرو میں ۶ نئی استقفیاں بھی قائم کی گئیں اور ان کے انتخابی حلقے مرتب کرنے کی غرض سے، بن ڈکٹی فرقے کی ۶ خانقاہوں کی تاسیس عمل میں آئی نگران کے ارکان کلیسائی علما نہ ہوتے تھے۔ اسی طرح کینٹربری وغیرہ کے کلیساؤں کے ساتھ جو خانقاہیں تھیں، ان کی مذہبی نوعیت کو بدل کر دنیاوی بنا دیا گیا۔ کچھ روپیہ ساحلوں کی قلعہ بندی میں بھی خرچ ہوا۔ مگر مجموعی طور پر زیادہ تر اراضی مختلف افراد کی ملکیت میں منتقل ہو گئیں اور بیس برس بعد بیان کیا جاتا تھا کہ بیس ہزار خاندان، جن کا ان اراضی سے تعلق ہو گیا ہے، چاہتے ہیں کہ وہ انھی کے قبضے میں رہنے دی جائیں۔ ہینری اور اس کے جانشینوں نے بعض کو عطا کئے لیکن زیادہ تر یہ اراضی چھوٹے چھوٹے قطعات ہی کی صورت میں لوگوں کے ہاتھ آئی۔ اس حکمت عملی کا اثر یہ ہوا کہ باشندگان ملک کا ایک معقول طبقے کی دنیاوی اغراض اصلاحِ کلیسا کی تحریک سے وابستہ ہو گئیں اور قدیم طور طریق کے بحال کرنے کے راستے میں گویا سدِ سکندری بن گئیں۔ ادھر خود خانقاہوں کے توڑنے سے مختلف اور بہت کچھ نتائج رونما ہوئے۔ اوّل تو سجادہ نشینوں کے ہٹنے سے دارالامرا میں اہل مذہب کی اکثریت قائم نہ رہی اور اسی نسبت سے دارالامرا کی وقعت بڑھ گئی۔ خانقاہی اراضی کی تقسیم سے بہت سی نئی زمینداریاں قائم ہوئیں اور یہ مالکانِ زمین اہل خانقاہ کی نسبت زیادہ محنتی تھے، تو اسی کے ساتھ طماع بھی زیادہ تھے اور چراگاہوں کی اُجرت اور احاطہ بندی کی مصیبت بڑھ گئی۔ خرید برآں، بیمار و ساکین جنھیں خانقاہوں سے خیرات ملا کرتی تھی، اس امداد سے محروم ہو گئے اور جو آفت پہلے سے کچھ کم نہ تھی، اس میں اضافہ ہو گیا۔ بایں ہمہ اہل اصلاح کے نزدیک خانقاہوں کا توڑا جانا، رحمتِ کاملہ سے کم نہ تھا چنانچہ اس صدی کا متقشف شاعر اسپنسر کہتا ہے؛ ع

The Thirsty land drank up his blood his corselay on the strand

یعنی: پیاسے ملک نے اس کا خون پی لیا اور اس کی لاشں کنارے پر پڑی رہی۔

شہنشاہ چارلس نے مسافرین فی سبیل اللہ کی کوئی اعانت نہیں کی تاہم ممالکِ نشیب (ندرلینڈز) کی طرف سے حملے کا اندیشہ موجود تھا۔ اور

**خاندانِ پول کی سازش**

۱۵۳۸ء میں ایک بڑی جدید سازش کا انکشاف ہوا۔ اس تحریک کا مرجع، رجی نالڈ پول، تھا۔ اس کی ماں امیر کیبر کلیرنس کی بیٹی مارگریٹ، بیگم سالسبری تھی جس نے بعد میں رچرڈ پول سے شادی کی۔ خود رجی نالڈ پول ہنری ہشتم کا بڑا منظورِ نظر تھا اور انیس سال کی عمر سے قبل ہی اسے بعض کلیسائی عُہدے مرحمت ہوئے تھے۔ ابتدا میں وہ بادشاہ کی طلاق کا موید تھا لیکن بعد میں اس کے خلاف ایک رسالہ لکھا اور ایک کلیسائی اتحاد پر بھی ایک لاطینی مقالہ سپردِ قلم کیا۔ اسی کے صلے میں پاپا نے اُسے کارڈنیال اور ہنری کو "خرابیٔ خون" کا مجرم قرار دیا۔ ۱۵۳۶ء میں پاپا نے اُسے ندرلینڈز بھیجا کہ چارلس کو انگلستان پر حملہ کرنے کی دعوت دے۔ ان کارروائیوں نے خواہ مخواہ پول کے عزیزوں کو بھی مشتبہ بنا دیا۔ رجی نالڈ کا بڑا بھائی ہینری پول (= لارڈ مونٹیگو) نویل خاندان کے امیر ابرگاوینی سے بیاہا اور گیتھرائن بنت ایڈورڈ چہارم کے ایک بیٹے امیر ایکزیٹر کا بڑا یارِ غار تھا۔ اس امیر کا مغربی اضلاع میں وہی اثر و اقتدار تھا جو ہوورڈ خاندان کا نارفک میں، یا پرسی خاندان کا نارتھمبرلینڈ میں۔ لہذا ایڈورڈ کی شاخ کے ایک مقتدر فرد کو نویل خاندان سے متحد کرنے کی کوشش نہایت مخدوش پہلو رکھتی تھی خصوصاً ایسی صورت میں کہ کوئی بیرونی حملہ بھی واقع ہو۔ لیکن کرومویل ان باتوں سے غافل نہ تھا اور رجی نالڈ کا چھوٹا بھائی جیوفری بادشاہ سے مل گیا جس کی شہادت پر ایکزیٹر اور مونٹیگو غداری کے مجرم ثابت ہوئے اور ۱۵۳۹ء میں

ان کا سر قلم کرا دیا گیا۔ مارگریٹ بیگم سالسبری بھی اسی مقدمے میں شریک سمجھی اور قلعۂ لندن میں محبوس کر دی گئی مگر اس پر مقدمہ دو سال بعد ۱۵۴۱ء میں چلا اور قتل کی سزا ملی [۱]۔

**مذہبی فرقہ بندی**

ادھر ملک کے کلیسائی تغیرات و ممالک یورپ کے مذہبی مناقشوں کا قدرتی اثر تھا کہ اہل انگلستان بہت جلد دو فرقوں میں تقسیم ہونے لگے۔ ایک تو وہ جو روما سے بخوشی قطع تعلق کرنے کے باوجود قدیم تقلیدی عقائد کو قائم رکھنے پر تُلے ہوئے تھے اور دوسرے وہ جو اصلاح کے معاملے میں ان سے بھی دو قدم آگے تھے۔ پہلے فرقے کے سرگروہ نارفک، گارڈنر (اسقف ونچسٹر) اور بونر (اسقف لندن) تھے اور دوسرے فرقے کی رہنمائی کرینمر و لے ٹمر کے ہاتھ میں تھی۔ بادشاہ عقائد کی حد تک پہلے فرقے کا ساتھی تھا مگر انجیل کے ترجمے کی تکمیل کے معاملے میں دوسرے فریق کا ہم رائے ہو گیا اور کروم ویل نے بھی بہت کچھ یہی روش اختیار کی۔ ٹنڈل کے ترجمۂ انجیل کے حتی الامکان سب نسخے تلف کر دیئے گئے تھے لیکن ۱۵۳۴ء میں کروم ویل نے مجلس کلیسا کو ترغیب دی کہ اس کی نظر ثانی کی اجازت دیجائے۔ اس کے باوجود عملاً کچھ زیادہ کام نہ ہوا اور اب کروم ویل نے مائلز گورڈیل کو جو اُن دنوں جرمانیہ میں بود و باش رکھتا تھا، ترجمے کی خدمت پر مقرر کیا۔ اس نے ٹنڈل کے صلاح و پسند سے ۱۵۳۵ء میں ترجمہ مکمل کر لیا۔ خود ٹنڈل

[۱] ۔ خاندان پول کا شجرہ:۔

جارج امیر کبیر کلیرنس + ازابل نویل بنت امیر وارک

- مارگریٹ بیگم سالسبری زوجہ رچرڈ پول
  - ہینری پول
  - ریجی نالڈ
  - جیوفری
- ایڈورڈ پلان ٹاجینیٹ امیر وارک

۱۵۳۶ء میں اہل احتساب کے ہاتھ پڑا اور زندہ جلا دیا گیا لیکن ۱۵۳۷ء میں جان روجرز نے ٹنڈل کی تمام تصانیف جمع کیے جن میں انجیل کا پورا اور توریۃ کی کتاب تخلیق سے لے کے وقائع (جزو ثانی) تک ترجمہ شامل تھا باقی اجزا کی کورڈیل کے ترجمے سے تکمیل کر دی گئی تھی۔ یہ مجموعہ اس نے میتھو کے فرضی نام سے شائع کیا اور کروم ویل نے کہہ سن کے بادشاہ سے اجازت دلوا دی کرینمر نے اس پر مقدمہ تحریر کیا اور ۱۵۳۹ء میں یہی ترجمہ کتاب کبیرہ کے نام سے گرجوں میں رکھ دیا گیا۔ اسی سال ہینری نے کتاب مقدس کی انفرادی طور پر خریداری کی اجازت دی اور طبع جدید کے نسخے بہت جلد فروخت ہو گئے۔

قانون عقائد ستہ

یہاں تک تو اصلاح طلب فریق کامیاب رہا لیکن عقائد ستہ کے قانون کا بننا اُن کے حریفوں کی فتح کے مُراوف تھا۔ ۱۵۳۹ء میں نئی پارلیمنٹ کا اجلاس ہوا اور اُس نے بلا تاخیر مذہبی عقائد پر غور و بحث شروع کی عوام الناس کو اس زمانے میں الحاد کے الزام کا بڑا وہم ہو گیا تھا۔ نارفک نے ان کی ترجمانی کی اور کرنمیر کی کچھ مخالفت کے باوجود امرا ایک قانون پر متفق ہو گئے جس میں قوم کو کیتھولکی "عقائد ستہ" یا ارکانِ دین کے ماننے اور ان پر عمل کرنے کا پابند بنایا گیا تھا۔ ایوانِ زیرین نے بڑے جوش کے ساتھ اسے منظور کیا۔ قانون میں تھا کہ (۱) معجزۂ لحم و دم ثابت ہے۔ (۲) دونوں قسم کی نمازیں یا فرقہ بندی ضروری نہیں (۳) علمائے دین ازدواجی زندگی بسر نہیں کر سکتے ہیں۔ (۴) دوشیزگی کی منت پر قائم رہنا واجب ہے۔ (۵) بلا وقت نمازیں جاری رہنی چاہئیں۔ اور یہ کہ (۶) سماعی اقرارِ گناہ کا طریقہ برقرار رہنا ضروری ہے۔ رُکن اوّل سے انکار کرنے والے کی سزا موت تھی۔ باقی ارکان سے انحراف پر پہلی دفعہ مال کی ضبطی اور دوسری دفعہ سزائے قتل تجویز کی گئی تھی۔ ہینری نے تحریک کی تھی کہ الحاد کے ہر مقدمے میں ملزم کو اس کے الحاد کی نوعیت لکھ کر دی جائے اور کھلی عدالت میں مقدمے کی سماعت ہو۔ مگر یہ ترمیمیں قبول نہیں کی گئیں۔ اس قانون کا نفاذ اصلاح طلب فرقے کے حق میں ضرب شدید کا حکم رکھتا تھا۔ اور ان میں سب سے نڈر شخص، لے ٹمر نے اپنی اُسقفی سے فوراً استعفےٰ دے دیا۔ لیکن اس میں کوئی

شبہ نہیں کہ یہ قانون اہل انگلستان کی عام رائے کا آئینہ تھا جو روما سے قطع تعلق چاہتے کے باوجود پرانے عقائد کو بجنسہ قائم رکھنے کے آرزومند تھے۔ ۳۰ جولائی ۱۵۴۰ء کے دن چھ پادریوں کو سزا ملی جو بطور مثال ذکر کے قابل ہے۔ ان میں سے تین تو اس بنا پر غدار قرار پائے کہ بادشاہ کی کلیسائی سیادت سے انکار تھا اور تین پروٹسٹنٹوں کو پارلیمنٹ نے اسی سزا کا متوجب اس لئے قرار دیا کہ وہ "اس قدر الحاد کے مرتکب تھے، جس کی تکرار محال تھی" انھیں اسمتھ فیلڈ میں دو دو کر کے گھسیٹتے ہوئے تختوں پر لایا اور مروا دیا گیا۔

**سیاسیات خارجہ**

جب سے اصلاح کی تحریک کا چرچا ہوا اسی وقت سے ممالک خارجہ کی سیاسیات میں بھی وہی فرقہ بندی پیدا ہو گئی جو مذہبی معاملات میں تھی۔ چنانچہ زیادہ آزاد طالبان اصلاح تو یہ چاہتے تھے کہ انگلستان کا ممالک یورپ کی اصلاحی تحریک سے تعلق ہو جائے اور ان کے مخالفین بالکل الگ رہنے کے خواہش مند تھے۔ ۱۵۳۰ء میں جرمن لوتھیین نے باہمی دفاع کی غرض سے انجمن "شمال کلڈن" قائم کی اور ۱۵۳۹ء میں توقع تھی کہ اس کے شرکا شاہ فرانسس سے اتحاد کر سکیں گے اور اگر ہینری بھی شریک ہو جائے تو بیرونی حملے کا سارا خوف دور ہو سکتا تھا۔ کروم ویل نے بڑے زور سے بادشاہ کو یہ مشورہ دیا اور بادشاہ رضامند ہو گیا۔ نیز قرار پایا کہ شہزادہ کلیوز کی بہن، این سے شادی کر کے اس اتحاد کو مزید قوت پہنچائی جائے۔ یہ شہزادہ شمالی رہائن کی نہایت باموقع ریاست کا مالک تھا جو جرمانیہ کی پراٹسٹنٹ ریاستوں کو فرانس اور نِدرلینڈز سے ملاتی تھی۔ مگر افسوس ہے کہ شادی کی گفتگو تکمیل کو نہ پہنچی تھی کہ عام اتحاد کی تجویز ہی غارت ہو گئی اس پر بھی ہینری نے شادی کی ٹھان لی اور چونکہ اُس سے کہا گیا تھا کہ این خوبصورت لڑکی ہے، لہٰذا شادی کا بہت مشتاق رہا۔ لیکن این انگلستان آئی تو حد درجے معمولی صورت کی نکلی اور گو ہینری نے شادی کی رسم ادا کی مگر بہت جلد طلاق پر آمادہ ہو گیا۔ طلاق کی جو صورت نکالی گئی وہ علمائے دین کے لئے کمال شرم کا موجب تھی مگر معلوم ہوتا ہے خود این وظیفے کے عوض میں خوشی سے شوہر کے

ہاتھ سے جانے پر رضامند ہو گئی اور مدت دراز تک انگلستان میں ہنسی خوشی زندگی بسر کرتی رہی۔

اتحاد کی ناکامی اور بادشاہ کی شادی سے بیزاری نے کروم ویل کا بھی خاتمہ کر دیا۔ کچھ عرصے سے اس کا اقتدار تنزل

**کروم ویل کا خاتمہ**

نظر آتا تھا۔ پرانے امرا اسے وولزے سے بھی زیادہ نفرت سے دیکھتے تھے اور بادشاہ کی نظر عنایت بدلنے کے آثار نظر آتے ہی اس پر ہر طرف سے حملے ہونے لگے۔ کچھ روز پہلے کروم ویل نے حکام عدالت سے استفسار کیا تھا کہ آیا وہ "خرابی خون" کا قانون ایسے شخص کی نسبت نافذ کرنا، جسے صفائی میں کچھ کہنے کا موقع ہی نہ دیا گیا ہو، قانوناً جائز ہو گا۔ اہل عدالت نے اثبات میں جواب دیا تھا اور یہی رائے خود اس کے خلاف کام میں لائی گئی۔ شہزادہ نارفک اور گارڈینر نے حملے کا آغاز کیا۔ غداری کا الزام ثابت کرنا کچھ آسان نہ تھا لیکن کھینچ تان کر کے دکھایا گیا کہ وہ اپنے منصب سے بڑھ کر کام کرتا رہا اور اس نے حقوق شاہی میں دست اندازی کی اور اسی الزام پر "خرابی خون" کا فتویٰ دے کر جولائی ۱۵۴۰ء میں اس کا سر قلم کرا دیا گیا۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ کروم ویل نہایت لائق آدمی اور انگلستان کا پہلا غیر کلیسائی مدبر تھا۔ اقتدار کے دس برس تک اسے ہینری کے مزاج میں بڑا رسوخ حاصل رہا اور امرا اسے بجا طور پر اپنا سب سے سخت دشمن سمجھتے رہے۔ کروم ویل کے بعد اس کے بھانجے رچرڈ ولیمز نے یہ نام اختیار کیا اور وہی انگلستان کے مشہور سپہ سالار، محافظ مملکت کروم ویل کا سگڑ دادا تھا۔

دراصل جو اسباب قانون عقائد ستہ کے نافذ ہونے کا موجب ہوئے، کروم ویل کی معزولی کو بھی انھی کا ایک ظہور کہہ سکتے ہیں۔ اسی

رجعت کی دوسری علامت یہ تھی کہ بادشاہ نے نارفک کی بھتیجی اور ایڈمنڈ ہاورڈ کی بیٹی کیتھرائن سے عقد کر لیا جس کا باپ ۱۵۱۳ء میں مارا گیا تھا[1] بدنصیبی سے دو سال کے بعد یہ بات پوری طرح ثابت ہو گئی کہ شادی سے پہلے اور بعد میں بھی اس کا چلن اچھا نہیں رہا۔ چنانچہ قتل کرا دی گئی اور پھر زیادہ زمانہ نہ گزرا تھا کہ بادشاہ نے نواب لیٹمر کی بیوہ کیتھرائن پار سے شادی کی وہ بہت اچھی اور محل شناس خاتون تھی اور ہینری کی آخری عمر میں نہایت عمدہ بیوی ثابت ہوئی۔

**بادشاہ کی آخری دو شادیاں**

ہینری کے عہد میں شاہی علاقوں میں بعض قابل ذکر تبدیلیاں ہوئیں۔ اب تک ویلز اور چیسٹر کی ریاست سے پارلیمنٹ میں کوئی مبعوث نہ بھیجا جاتا تھا

---

۱۔ ہاورڈ خاندان کا شجرۂ نسب:

جان ہاورڈ
(جو امیر کبیر نارفک بنایا گیا)

ٹامس امیر سرے
(فاتح فلوڈن۔ جس پر یہ منصب بحال کیا گیا)

- ٹامس شہزادہ نارفک
  - ہینری امیر سرے (مقتول)
    - ٹامس امیر کبیر نارفک (مقتول)
- ایڈمنڈ ہاورڈ (مقتول)
  - کیتھرائن ہاورڈ (ہینری کی پانچویں بیوی)
- ولیم ہاورڈ (امیر افنگہم بنایا گیا)
  - چارلس (منجھلا بیٹا جس نے ہسپانی بیڑے کو شکست دی اور امیر ناٹنگھم بنایا گیا)
- الزبیتھ ہاورڈ (زوجہ ٹامس بولین)
  - این بولین (ملکہ ہینری ہشتم۔ جو ۱۵۳۶ء میں قتل کرائی گئی)

سنہ ۱۵۳۶ء میں یہ تفریق دُور کر دی گئی۔ ویلز سے ۲۴، چیشائر سے ۴ اور مونمتھ شر سے تین مبعوث شریک پارلیمنٹ ہوئے۔

**ویلز اور آئرستان**

ویلز کے پرانے اضلاع وسیع کر دیئے گئے اور پانچ نئے اضلاع ڈین بی، ریڈ نور، منگمری، بریکین اور مون متھ قائم ہوئے۔ شمالی اضلاع کی طرح یہاں بھی ایک مجلس بنائی گئی جس کا مستقر لڈلو تھا۔ اس کا سرکاری صدر نشین مقرر ہوا۔ مجلس ویلز کی عدالتوں کے مرافعوں کی سماعت کرتی اور عام انتظام کی نگراں تھی۔ آئرستان میں ایک سے زیادہ ہنگامے اور فساد ہوئے لیکن سنہ ۱۵۳۶ء میں جب عام طور پر کِلڈیئر کے لوگ قتل کیئے گئے تو شورہ پشت فٹز جے رلڈ خاندان کی کمر ٹوٹ گئی اور سنہ ۱۵۴۲ء میں ہینری نے والی کی بجائے شاہ آئرستان کا لقب اختیار کیا تو یہ ملک تختِ انگلستان سے ایک قدم اور نزدیک تر آگیا۔

**اسکاٹ لینڈ**

انگلستان و اسکاٹ لینڈ میں معرکہ فلوڈن کے بعد سے اب تک (یعنی سنہ ۱۵۴۲ء تک) کوئی باقاعدہ جنگ تو نہیں ہوی لیکن سرحد کے امرا میں برابر کشت و خون کا سلسلہ جاری رہا اور انگریز یہ کوشش بھی کرتے رہے کہ وہاں اندرونی جھگڑے کھڑے کر کے ملک کو کمزور کردیں امید تھی کہ نوجوان بادشاہ جیمس پنجم اپنے ماموں (ہینری) کا دوستدار ثابت ہوگا لیکن وہ جوان ہوا تو دل و جان سے فرانس کا حلیف بن گیا اور پہلے شاہ فرانس کی بیٹی اور پھر وہیں کے علاقہ گینر کی امیرزادی میری سے شادی کی۔ نتیجہ یہ کہ سرحدی نزاعیں اور شدید ہوگئیں اور سنہ ۱۵۴۲ء میں جیمس خود فوج لے کر سرحد کی طرف آیا۔ ادھر سے انگریزی کسانوں کی فوج مقابلے میں پہنچی لیکن اسکاٹ لینڈ کے امرا نے بادشاہ کے مقربوں سے ناراضی ظاہر کرنے کا یہی وقت پسند کیا اور سولوے موس میں انگریزوں کے سامنے آتے ہی اسکوٹی سپاہی بھاگ کھڑے ہوئے۔ جیمس کا دل ٹوٹ گیا اور اسی غم میں وہ بہت جلد مر گیا اور تخت کی وارث اس کی بیٹی میری ہوی جو چند ہفتے کی شیر خوار بچہ تھی۔ اس انقلاب سے ہینری نے فوراً فائدہ اٹھایا

اور تجویز کی کہ یہ شیر خوار ملکہ اُس کے فرزند ایڈورڈ سے منسوب کردی جائے انگلستان کے طرفداروں نے طبعاً اس تجویز کو پسند اور فرانسیسی گروہ نے ناپسند کیا جن کی موروثی حکمت عملی ہی یہ تھی کہ اسکاٹ لینڈ کو انگلستان سے برسرپیکار رکھا جائے۔ اس گروہ کی مخالفت کے باوجود ۱۵۴۳ء میں شادی کا عہد نامہ مرتب ہوگیا تھا لیکن کارڈینال بیٹن اور دوحامیان فرانس نے بیوہ ملکہ میری (دگیزیہ) کے سازباز سے اس میں بہت سی مشکلات پیدا کیں اور بالآخر انھی کی بات چل گئی اور اسکاٹ لینڈ کا فرانس سے اتحاد ہوگیا۔ تب ہینری نے خود جنگ کا اقدام کیا۔ شہنشاہ اس کا حلیف بن گیا تھا اور فرانس پر فوج کشی میں خود ہینری شریک تھا۔ ایک طرف تو انگریزی فوج نے شہر بولون کو تسخیر کرلیا جس کی بہت دن سے طمع تھی اور دوسری طرف سمندر کے راستے ایک فوج اسکاٹ لینڈ میں آتاری گئی جس کے سردار، ہینری کا برادر نسبتی، ایڈورڈ سیمور (امیر ہارٹ فرڈ) اور جان ڈڈلی تھے۔ ڈڈلی، لزلی کا نواب اور ہینری ہفتم کے پرانے وزیر کا بیٹا تھا۔ یہ حملہ آور لیتھ پر لنگر انداز ہوئے۔ اسے اور ایڈنبرو کو انھوں نے آگ لگادی مگر کوئی اور کام نہ کرسکے۔ بارسے اس سبق نے فرانسیسی گروہ کا رسوخ زائل کردیا اور ۱۵۴۶ء میں کارڈینال بیٹن ایک خونی کے ہاتھ سے مارا گیا۔

**سکے کی کم عیاری**

اواخر عہد میں مالی مشکلات نے بادشاہ سے بڑی بھاری غلطی کا ارتکاب کرایا۔ خانقاہوں کی اراضی مُلکی مصالح کی بنا پر عموماً بہت کم قیمت فروخت کردی گئی تھیں اور ان کا روپیہ فوراً خرچ میں آگیا تھا۔ جنوبی سواحل پر حملے کی طویل تیاریوں نے اور پھر فرانس واسکاٹ لینڈ کی فوج کشی نے ملک کے مداخل پر بڑا بار ڈالا اور ان دشواریوں میں حکومت نے سکے کا عیار کم کردینے کی وقتی مگر نقصان رساں تدابیر اختیار کی۔ مدت دراز سے انگریزی سکے کی ساکھ قائم تھی۔ ہینری ثانی وثالث اور ایڈورڈ اوّل و ثالث کے عہدوں میں اس کا عیار بدلا گیا اور ایڈورڈ ثالث کے زمانے سے اسے برابر قائم رکھا گیا تھا۔ دارالضرب کا قاعدہ یہ تھا کہ بارہ آؤنس (= ۳۰ تولہ)

چاندی میں کوئی دو تولہ بھرت کی آمیزش کی جائے کہ سکّہ کافی پائے دار ہو سکے۔ بہ خلاف اس کے ۱۵۴۳ء میں آمیزش کی مقدار پانچ تولے اور ۱۵۴۶ء میں ۳۔ تولے چاندی میں ۲۰ تولے تک کر دی گئی۔ اس طرح سرکار کے قرض خواہوں کو تو ہینری نے دھوکا دے کے اپنی جان چھڑا لی لیکن ملک کی تجارت پر اس کا نہایت مضر اثر پڑا۔ دُور کے خریداروں سے لین دین غیر ممکن ہو گیا کیونکہ سکّے کی اصلی قیمت کا کوئی اعتبار نہ تھا۔ کھرے سکّے لوگوں نے چھپا چھپا کے جمع کرنے شروع کئے یا ملک سے باہر بھیجدیے اور صرف ناقص سکّے رہ گئے۔ عام معاشرت پر سکّے کی خرابی کا جو اثر پڑا وہ تجارت کے نقصانات کی نسبت کم سنگین نہ تھا۔ اجناس کی قیمتیں بہت چڑھ گئیں اور جیسا کہ عام قاعدہ ہے، مزدوری کی شرح اتنی تیز نہ بڑھی بلکہ قریب قریب وہی رہی جو پہلے تھی اور اس سے مزدوری پانے والوں کو بڑی مصیبت پیش آئی قدرتی نتیجہ یہ ہوا کہ شہروں میں فاقہ کشی اور دیہات میں قزّاقی اور گداگری کی نوبت آئی۔

### تحریک اصلاح کلیسا

ہینری ہشتم کے آخری زمانے میں مذہبی معاملات کا رنگ یہ رہا کہ اصلاحِ کلیسا کے حامی اور مخالف برابر کشمکش کرتے رہے اور کبھی ایک فریق غالب آجاتا تھا، کبھی دوسرا۔ گارڈنر کا گروہ عقائد ستّہ کے قانون سے ملاحدہ کے خلاف کام لینے میں کامیاب رہا اور ۱۵۴۶ء میں خود ملکہ ایک سہیلی اور مشہور خاتون این ایس کیو زندہ جلائی گئی۔ ۱۵۴۳ء میں انھوں نے انجیل کا کسانوں، کاریگروں اور پھیری والوں، نیز عالی خاندان عورتوں کے سوا عام عورتوں کو سنایا جانا بھی حکماً رکوا دیا۔ دوسری طرف دیکھئے تو حامیان اصلاح کو ایک بڑی کامیابی مذہبی احکام و رسوم کو انگریزی میں مرتّب کرنے کے سلسلے میں حاصل ہوی۔ عہدِ اصلاح تک ملک بھر میں نماز وغیرہ کے احکام کی کوئی کتاب یا دستور العمل نہ تھا۔ مختلف علاقوں میں مختلف طریقے رائج تھے اور زیادہ تر سارم، لنکن، بنگور۔ اور ہیریفرڈ کے دستور العمل کی پیروی

کی جاتی تھی۔ لیکن ۱۵۳۶ء ہی میں، بعض ارکانِ ایمان کے ساتھ شرح دعائے
خداوندی، اور احکام عشرہ انگلستان میں شائع کر دیئے گئے۔ اور کچھ عرصے تک
جمود کے بعد ۱۵۴۴ء میں خود بادشاہ نے جلوس کے موقعوں کی دعائیں جواب تک
مروج ہیں، تیار کیں اور عجب نہیں کہ خود ہی ان کا ترجمہ کیا ہو۔ آیندہ سنہ
میں صبح، شام اور تدفین موتی کی دعائیں شائع ہوئیں کہ کلیسائی اوراد کی بجائے
ان سے کام لیا جائے۔ ۱۵۴۵ء میں ہینری کی صحت جلد جلد بگڑنے لگی اور
ہر فریق ریشہ دوانی کرنے لگا کہ ایڈورڈ کی صغر سنی کے زمانے میں اقتدار
ہمارے ہاتھ میں آجائے۔ خود ہینری کو فکر تھی کہ ہاورڈ خاندان کے لوگ
مسلط ہو جائیں کیونکہ وہ قدیم امرا اور اصلاح کلیسا کے مخالفوں کے سرگروہ
تھے اور اندیشہ تھا کہ ان کا بس چلے گا تو ہینری کا کیا دھرا بہت کچھ غارت
کر دیں گے۔ امیر کبیر نارفک کی دیرینہ تجربہ کاری اور نمک حلالی سے
تو یہ امید نہ تھی کہ وہ کسی سازش میں شریک ہوگا لیکن اس کا بیٹا ہینری (امیر سرے)
جو عمدہ شاعر ہونے کے ساتھ بہت بے قابو، آتش مزاج آدمی تھا، اپنے خاندان
کو برسر عروج لانے کا یقیناً ساز باز کر رہا تھا۔ شاہ ایڈورڈ (تائب) کی توقیع
استعمال کرنے کا اُسے قانوناً حق تھا مگر جب یہ نشان اس نے اپنی ڈھال پر
ایسی جگہ بنوایا، جس سے ثابت ہو کہ وہ براہ راست بادشاہ کی اولاد میں ہے،
تو اس وقت شبہات پیدا ہوئے اور وہ اور اس کا باپ گرفتار کر لئے گئے
اور معقول شہادت کی بنا پر ان کے لئے خرابیٔ خون کا فیصلہ صادر ہوا۔
سرے کا تو اسی وقت سر قلم کرا دیا گیا مگر یہ ٹھیک معلوم نہیں کہ اگر خود ہینری
فوت نہ ہو جاتا (۱۵۴۷ء) تو نارفک کا کیا حشر ہوتا۔

**ہینری کی سیرت**

ہنری ہشتم کی سیرت ہمیشہ سے اہل تاریخ کا بہت دلکش موضوع رہی ہے
بعض مبصر تو اسے نفسانی خواہشوں کا غلام اور اوّل درجے کا
شریر النفس بتاتے ہیں اور بعض کے نزدیک وہ ایک نازک
زمانے میں وطن کا لائق رہنما تھا۔ اس کی بادشاہی سیرت کا سب سے
قوی وصف یہی ہے کہ ہر موقع پر اس کے خیالات عام اہلِ وطن کی مدِ نظر کا

سچا مظہر تھے اور انگریز قوم کے جملہ کامیاب سرداروں کی یہی خصوصیت رہی ہے۔ کلیسائی ضوابط کی اصلاح، رومہ سے قطع تعلق اور خانقاہوں کی موقوفی کے معاملے میں یقیناً وہ اپنے زمانے کی آرزوؤں سے آگے بڑھا ہوا نہ تھا۔ اس نے انجیل کے ترجمے کی اجازت دی تو درحقیقت یہ ایک ایسی طلب کو پورا کرنا تھا، جو مذہبی سختی اور تشدد سے بہ مشکل دب سکتی تھی۔ بہ خلاف اس کے جب الحاد پھیلنے کے خوف سے وہ عقائد ستہ کے قانون یا انجیل کی عام سماعت کو روکنے کا موید ہو گیا تو اس وقت بھی وہ انگریز قوم کے اس وصف کے مطابق چل رہا تھا کہ پرانے راستوں کو بے سوچے سمجھے نہ چھوڑا جائے۔ غرض اپنی خوبیوں اور کمزوریوں، دونوں کے لحاظ سے وہ سرتاپا انگریز آدمی تھا اور اصلاح کلیسا کی تحریک یہاں وہ افراط و تفریط پیدا نہ ہونے پائی جیسی جرمانیہ، فرانس اور اسکاٹ لینڈ میں ہوئی تھی، تو اس کا سبب لازماً یہی قرار دینا پڑے گا کہ انگلستان پر ہینری ہشتم کی حکمرانی تھی جو اس تحریک کو ان راستوں پر لے چلا جو غیر کلیسائی طبقے کے معتدل افراد کی رائے کے موافق تھے

## مشہور واقعات

| | |
|---|---|
| معرکہ فلوڈن | ۱۳ ۱۵ء |
| مسئلہ طلاق کی ابتدا۔ | ۲۷ ۱۵ء |
| قانونِ سیادت کا نفاذ۔ | ۳۴ ۱۵ء |
| چھوٹی خانقاہوں کا توڑا جانا۔ | ۳۶ ۱۵ء |
| ویلز کا انضمام۔ | ۳۶ ۱۵ء |
| دسفر رحمت (یا) مسافرین فی سبیل اللہ۔ | ۳۶ ۱۵ء |
| بڑی خانقاہوں کی تحویل۔ | ۳۹ ۱۵ء |
| قانون عقائد ستہ۔ | ۳۹ ۱۵ء |
| کروم ویل کا خاتمہ۔ | ۴۰ ۱۵ء |
| سکے کی کم عیاری۔ | ۴۳ ۱۵ء |

# باب سوّم

## ایڈورڈ ششم سنہ ۱۵۴۷ء تا سنہ ۱۵۵۳ء

ولادت : سنہ ۱۵۳۷ء

معاصرین :-

شہنشاہ ............... چارلس پنجم

اسکاٹ لینڈ ............... میری

فرانس　　ہینری ثانی

ہینری ہشتم نے وصیت کی تھی کہ سلطنت کا وارث اس کا بیٹا ایڈورڈ ہو جو جلین سیمور کے بطن سے تھا۔ اور اس کے لاولد فوت ہو جانے کی صورت میں بیٹیاں، میری اور ایلزبیتھ (علی الترتیب) وارث سمجھی جائیں۔ اگر ان سے بھی سلسلہ نہ چلے تو بہن، میری بیگم سفک، کی اولاد میں تاج و تخت منتقل ہو جائیں۔ مگر دوسری بہن، مارگریٹ، ملکہ اسکاٹ لینڈ، کی اولاد کو

وراثت سے محروم کر دیا تھا جب ہینری مرا تو ایڈورڈ صرف نو برس کا تھا اور سنِ رُشد کو پہنچنے کے لئے سولہ سال کی عمر درکار تھی۔ اس وقت تک ملک کا انتظام کرنے کے لئے وصیت میں اوصیا کی ایک جماعت کے نام بھی تحریر تھے جنھیں ہینری نے بہت غور واحتیاط سے منتخب کیا تھا اور اس کے نزدیک جو لوگ سخت اور بے قابو مزاج کے تھے اُنھیں شامل کیا تھا نیز نئے اور پرانے دونوں عقائد کے اشخاص جمع کئے تھے تاکہ بیٹے کے زمامِ سلطنت ہاتھ میں لینے تک خود ہینری کی معتدل حکمت عملی قائم رہے۔ مجلس اوصیا کے قابل ذکر

**مجلس اوصیا**

افراد یہ تھے۔ ہارٹ فرڈ، لزلی، کرنیمر اور پیجیٹ، جو نئے خیالات کے وکیل تھے۔ صدر اعظم، ریوتھس لی، سر اینتھنی براؤن اور ٹنس ٹل (اسقف ڈرہم) جو مراسم قدیم کے دلدادہ تھے۔ مجلس کے شرکا میں سے کسی کو بھی دوسروں پر تقدیم و فضیلت حاصل نہ تھی تاکہ مجلس کے افعال کی ذمہ داری سب پر عائد ہو۔ تاہم ہینری کو زیادہ اعتماد ہارٹ فرڈ اور پیجیٹ پر تھا اور زندگی کے آخری دو دن میں سارا وقت اس نے انھی کو جوش و شوق کے ساتھ نظم و نسق کے متعلق اپنے خیالات سمجھانے میں صرف کیا۔

لیکن ہینری کی آنکھ بند ہوئے دیر نہ ہوئی تھی کہ ہارٹ فرڈ اور

**ہارٹ فرڈ، نگراں مقرر ہوتا ہے**

پیجٹ ہی نے شاہ متوفی کا انتظام الٹ پلٹ کر دینے کی کوشش شروع کی۔ صدر اعظم مخالفت کرتا ہی رہا۔ انھوں نے دوسرے اوصیا کو رضامند کر لیا کہ ملک کی بہتری اسی میں ہے کہ انتظام شخصِ واحد کے ہاتھ میں رہے اور ہارٹ فرڈ، نگران یا امیر سلطنت اور بادشاہ کا اتالیق مقرر کر دیا گیا۔ پھر اوصیا نے اعلان کیا کہ شاہ متوفی ان میں سے اکثر اشخاص کو رتبۂ امارت اور کلیسائی اراضی کی معافیاں عطا کرنا چاہتا تھا۔ چنانچہ ہارٹ فرڈ، سمرسٹ کا امیر کبیر اس کا بھائی ٹامس، نواب سیمور۔ نواب لزلی امیر وارک۔ اور ریوتھس لی۔ امیر ساوتھمپٹن بنایا گیا۔ دو مہینے بعد ریوتھس لی ایک غلطی کی پاداش میں عہدے سے معزول ہو تو ہارٹ فرڈ

باب سوم

نے غرور سال بادشاہ سے کہ کر خود اُس کی جانب سے بھی محافظِ سلطنت کا مرتبہ حاصل کر لیا۔

ہارٹ فرڈ اپنے زمانے کی سب سے ممتاز ہستیوں میں داخل ہے سپہ گری کی تھوڑی بہت قابلیت کے ساتھ وہ نہایت جری اور فیاض مزاج آدمی تھا۔ غریبوں کے ساتھ ہمدردی اور بڑے بڑے کام کرنے کا حوصلہ رکھتا تھا۔ لیکن جو مرتبۂ بلند اُس نے حاصل کیا، اُس کے مطابق تدبر و عاقبت اندیشی نہ تھی اور وہ ارباب سیاست کے اُس گروہ میں داخل تھا جن کی نسبت فریڈرک اعظم نے لکھا ہے کہ وہ ہمیشہ پہلے قدم کی بجائے اول دوسرا قدم اٹھایا کرتے ہیں۔

**مذہبی حکمت عملی**

ہارٹ فرڈ کی یہ کمزوری مذہبی معاملات ہی کے حل کرنے میں ظاہر ہو گئی۔ ہنری ہشتم نے ہمیشہ یہ مسلک اختیار کرنے کی کوشش کی کہ دونوں مخالف فریقوں کے وسط میں رہے اور اُسے امید تھی کہ ایڈورڈ کے سن بلوغ کو پہنچنے تک اس کے اوصیا بھی اسی اصول پر کاربند رہیں گے۔ بہ خلاف اس کے، نئے نگران سلطنت نے غلطی سے یہ سمجھ لیا کہ ملک تغیر کے لئے تیار ہے اور اس کا کوئی اندازہ نہ کیا کہ جو بات لندن اور بندرگاہوں میں مقبول عوام ہے بہت ممکن ہے کہ اضلاع و دیہات کے بطی الذہن لوگوں کو بالکل پسند نہ آئے۔ اور اسی غلط فہمی کی بنا پر انتظام ہاتھ میں لئے دیر نہ ہوئی تھی کہ عمال کی ایک جماعتِ خاص روانہ کی کہ تمام گرجوں کی مورتیں توڑ ڈالے اور دیواروں کی تصویروں پر سفیدی پھروادی جائے۔ دعاخوانی کا طریقہ بھی مسدود کر دیا گیا اور حکم ہوا کہ نمازیں انگریزی زبان میں پڑھائی جائیں۔ لندن میں تو ان عمال کی خاصی آؤ بھگت ہوئی لیکن دیہات میں دوسرا رنگ تھا۔ اور ان عمال کے نوکروں نے جیسی سخت بے ادبی سے احکام کی تعمیل کی، اس نے معاملہ اور بھی خراب کر دیا۔ وہ مذہبی لباس پہنے دیہات میں گشت لگاتے نظر آتے تھے اور ان مورتوں اور تصویروں کو جو نسل ہا نسل سے اُس حلقے میں کمال عقیدت کے ساتھ

پوجی جاتی رہی تھیں، گھسیٹ گھسیٹ کے لاتے اور بیہودہ سوانگ بنا بنا کے آگ میں جلا ڈالتے تھے۔ یہ حد درجے نادانی کی حرکتیں تھیں۔ دیہات میں ابھی تک اصلاح کلیسا کی تحریک خفیف ردّ وبدل کے مراوف تھی لیکن تبرکات اور بتوں کا برباد ہونا، اور لاطینی مناجات سرائی (جس کے لئے انگلستان مشہور تھا) کی بجائے انگریزی میں نماز خوانی سے دیہاتیوں کو معلوم ہوا کہ کتنا بڑا فرق پیدا کیا جا رہا ہے اور وہ بہت مشتعل ہو گئے۔

**صنعتی انجمنوں کی ضبطی**

ادھر حکومت نے حماقت سے اسی زمانے میں شہروں کے اہل حرفہ کو آزار پہنچایا۔ شرح اس کی یہ ہے کہ شہروں میں صنعتی انجمنیں نہایت باوقعت جماعتیں تھیں ان کی ابتدا نارمن فتوحات سے بھی پہلے ہوی اور اب یہ انگلستان کے تمدن کا جزو لاینفک نظر آتی تھیں۔ ان کی قسمیں مختلف تھیں۔ بعض ممتاز تاجروں کی باقاعدہ انجمنیں تھیں۔ بعض کی نوعیت محض ہم پیشہ لوگوں کے گروہ کی تھی، جیسے جلاہوں یا رنگریزوں کی انجمن، اگرچہ ان میں مزدور اور کارخانہ دار دونوں شامل ہوتے تھے۔ بعض مشترک اغراض کی بنا پر مرتب ہوی تھیں، جیسے راگ سکھانے کی انجمن۔ تجارتی تنظیم کے علاوہ یہ انجمنیں اور بھی مفید کام انجام دیتی تھیں۔ اس زمانے کی بیمہ یا امداد کرنے والی جماعتوں کی مثل وہ اپنے بیمار شرکا کی مدد کرتیں، بچوں کو تعلیم دلواتیں، مزدوروں کی جو اتفاقی حادثات سے مصیبت میں آجائیں دستگیری کرتیں، بیوگان کو وظیفے دیتیں، موتیٰ کے کفن دفن کا انتظام، اور مُردوں کے لئے دعائے مغفرت وغیرہ کے مصارف ادا کرتیں اور یوں بھی لوگوں کے میل جول شادی بیاہ میں بہت کچھ حصّہ لیتی تھیں۔ ہر انجمن کے تیر تہوار پر اہل انجمن تفریح و تفنن کے لئے جمع ہوتے اور پارک وغیرہ اکثر مقامات میں ان موقعوں پر سانگ تماشے جلوس وغیرہ نکالے جاتے تھے نارفک ہی میں نوسو نواور بوڈھن کی چھوٹی سی بستی میں اڑتالیس انجمنیں تھیں۔ ان انجمنوں نے رفتہ رفتہ کافی سرمایہ بہم پہنچا لیا تھا اور دعا کے مصارف اسی سے ادا ہوتے تھے۔ نئے نگران ملک نے پارلیمنٹ سے مبعوثین کو جو یقیناً خود کسی انجمن سے وابستہ نہ ہوں گے،

ترغیب دی کہ انجمنوں کی مال متاع ضبط کرنے کا قانون نافذ کریں۔ لندن کی تجارتی شرکتیں اتنی با اقتدار تھیں، کہ ان میں دست اندازی کی جرأت دشوار تھی، لہذا ان کو مستثنیٰ کر دیا گیا۔

**اسکاٹ لینڈ**

اسکاٹ لینڈ کے متعلق بھی ہارٹ فرڈ نے ایسی ہی ناعاقبت اندیشی سے کام لیا۔ ہینری خوب جانتا تھا کہ ایڈورڈ اور میری کا مجوزہ پیوند جس قدر اہمیت رکھتا ہے اسی قدر احتیاط سے کام کرنے کا متقاضی ہے اور دوسرے یہ کہ اسکاٹ لینڈ کے انگریزی گروہ کو ہر ممکن طریق سے تقویت پہنچانا ضروری ہے۔ ہارٹ فرڈ نے ان دونوں اصولوں سے اعراض کیا۔ اوّل تو اس نے کلیسائی جماعت کو فرانسیسی مدد سے قلعہ سینٹ اینڈروز فتح کر لینے دیا، جہاں کارڈینال بیٹن کے قاتل مقابلہ کئے جاتے تھے، اور اس کے بعد ملک پر فوج کشی کر کے تمام لوگوں کو سخت ناراض کر دیا۔ وہ اگست میں اسکاٹ لینڈ کی سرحد میں داخل ہوا اور اعلان کیا کہ ۱۵۴۳ء کے معاہدے پر جبراً عمل کرانا مقصود ہے۔ پھر بیڑے کی مدد لئے ہوئے ساحل ساحل ایڈن برو پر بڑھا۔ اس کی فوج چودہ ہزار پیادہ، ۴ ہزار سوار اور پندرہ توپوں پر مشتمل تھی، اسک ندی کے پار (ایڈن برو کی طرف) مسل برو کے قریب اسکوٹی فوج مورچہ بند ملی جس میں ۲۵ ہزار سپاہی تھے۔ اس مقام پر ندی زاویۂ قائمہ بنا کر کھاڑی میں جا گری ہے اور گو وہ پایاب تھی، تاہم کنارے اتنے پھسلوان اور ناہموار تھے کہ سوار و توپ خانہ پل پر سے آنے کے سوا، ندی کو عبور نہ کر سکتے تھے اور یہ پل دہانے سے صرف چوتھائی میل کے فاصلے پر بنا ہوا تھا۔

**معرکۂ پنکی**

انگریز سپہ سالار نے پل سے تقریباً دو میل دُور پڑاؤ ڈالا اور اسکوٹوں کے مقابلے میں ندی عبور کرنے کی دشواریوں پر غور کر رہا تھا کہ حریف نے اس کا ٹھیر جانا خوف زدہ ہو جانے پر محمول کیا اور دوسرے دن خود بڑھ کر حملہ کرنے کی ٹھان لی۔ چنانچہ صبح ہوتے ہی اسکوٹی سپاہ پل اتر کے سیدھی طرف مڑی کہ انگریزی توپوں کی زد میں نہ آئے اور دلدلی اور مزروعہ اراضی سے گزر کر فا سائڈ برے کا رُخ کیا جو سمندر سے دو میل کے فاصلے پر ایک بلند ٹیکری تھی۔

مگر انگریز ان کا مطلب تاڑ گئے اور پہلے سے ٹیکری پر پہنچ کر توپیں جما دیں۔ اسی کے ساتھ لارڈ گرے نے سوار فوج سے اسکوٹی میمنے پر یورش کی۔ اسکوٹی نیزوں کی ناقابل گزر دیوار نے انگریز سواروں کو پریشانی میں ڈال دیا اور خود گرے مجروح ہوا لیکن اس فتح کی خوشی میں اسکوٹی صفیں بے ترتیب ہو گئیں اور اسی حالت میں انگریز پیادوں نے ان پر حملہ کر دیا۔ اسکوٹوں کو کامل شکست نصیب ہوی اور کہا جاتا ہے کہ اُن کے مقتولوں کی تعداد تیرہ ہزار سے کم نہ تھی۔ پنکی کی اس لڑائی نے کچھ مدّت کے لئے اسکاٹ لینڈ کی جنگی قوت توڑ دی لیکن سیاسی اعتبار سے وہ اُلٹی مضر ثابت ہوی۔ خود وہ لوگ جو پہلے انگریز بادشاہ سے میری کی شادی کے خلاف نہ تھے، اس ظالمانہ فوج کشی کی بنا پر بیزار ہو گئے۔ ایبر ہنٹ لی نے کہا کہ شادی مجھے ناپسند نہ تھی مگر ڈورے ڈالنے کے اس طریقے سے نفرت ہو گئی، اور یہ قول اہل ملک کے عام جذبات کا آئینہ تھا۔ اہل اسکاٹ لینڈ کو انگریزی لشکر کشی نے فرانس کی آغوش میں دھکیل دیا۔ شیر خوار ملکہ فوراً سمندر پار پہنچا دی گئی اور وہاں ولی عہد فرانس کی منگیتر بن کر تعلیم و تربیت پانے لگی۔ سال آیندہ ہارٹ فرڈ نے فوج بھیج کر ہیڈنگٹن پر قبضہ کر لیا اور یہ کئی سال تک انگریزوں کے ہاتھ میں رہا۔

**ایڈورڈ چہارم کی پہلی کتاب ادعیہ**

۱۵۴۹ء کے میقات پارلیمنٹ کا قابل ذکر واقعہ وہ بحث ہے جو نئی کتاب ادعیہ کے متعلق ہوی۔ اسے "ایڈورڈ چہارم کی پہلی کتاب ادعیہ" کہتے تھے اور علما کی ایک جماعت نے جس میں کرینمر و نکولاس ریڈلی اسقف روچسٹر شامل تھے، اسے ونڈزر میں ملکر مرتب کیا تھا مجلس کلیسا نے پسند کر لیا تو یہ پارلیمنٹ میں پیش کی گئی اور دونوں ایوانوں میں منظوری کے بعد "قانون یکسانی" نافذ ہوا کہ پرانے دستور العمل وغیرہ متروک اور ان کی جگہ یہ کتاب معمولی بنا لی جائے یہ کتاب قدیم اوراد و ادعیہ ہی پر مبنی تھی اور زیادہ تر صدر اسقف کرینمر نے اس کا ترجمہ کیا تھا۔ یہ مسئلہ کہ اصول لحم و خون کی مذہب مسیحی میں کیا اہمیت ہے بہت دن تک زیر بحث رہا اور بالآخر ایک بین بین راہ نکل آئی جس میں اختلاف رائے کی کافی گنجائش

رکھی گئی تھی اور نہ بالکل قدیم کیتھولکی عقیدے کی پیروی کی تھی نہ جینوا کے کالوین کے خیالات کی اس نماز کی کتاب کی ۱۶۶۲ء تک چار دفعہ نظر ثانی کی گئی۔ ابتدا میں قدیم رسم و عادت کے خلاف یہ نئی چیز کچھ زیادہ مقبول نہ ہو سکی تھی لیکن اس کی زبان کی لطافت اور سچی عقیدت کی شان نے ایک مدت ہوی کہ اسے کلیسائے انگلستان کے پیروؤں میں نہایت محبوب بنا دیا ہے۔

**سیمور کی غداری**

پارلیمنٹ کے اسی اجلاسات میں سیمور (امیر سیوڈلی) کی غداری کا مقدمہ طے ہوا۔ اس شخص کی بداعمالیاں مشہور تھیں اور یوں بھی اپنے بھائی سے وہ ہر طرح کمتر درجے کا آدمی تھا۔ لیکن جاہ طلبی اور سازش میں کسی سے کم نہ ہوگا۔ اوّل تو اس نے شہزادی الزبیتھ سے شادی کی ہوس پکائی اور پھر ہینری کی بیوہ کیتھرائن پار سے چھپ کر شادی کر لی۔ وہ ۱۵۴۸ء میں فوت ہوی تو اس نے دوبارہ وہی منصوبہ باندھا اور الزبیتھ کی نوکروں کو رشوت دی کہ شہزادی کو اس کی جانب مائل کریں۔ علاوہ ازیں امارت بحر کے عہدے سے یہ فائدہ اٹھایا کہ رودبار انگلستان کے بحری قزاقوں سے دوستی قائم کی۔ برسٹل میں اپنے لئے سکہ ڈھلوایا۔ دو توپ سازی کے کارخانے بنوائے۔ ۲۸ توپیں اور تیرہ ٹن گولہ تیار کیا اور ہولٹ کیسل کے دمدمے بنوا کر سامان رسد جمع کیا۔ یہ سب باتیں ظاہر ہوئیں تو ان کی غدارانہ نوعیت میں کوئی شک نہ رہا اور خرابی خون کے فتوے پر سیمور کو موت کی سزا دی گئی۔ لےٹمر کا قول ہے کہ وہ شریر آدمی تھا اور بہت اچھا ہوا کہ ملک نے اس سے نجات پائی۔

**مغرب کے فساد**

اس کے بعد مغرب میں فساد برپا ہوا ۱۵۴۹ء کے وہٹ سنڈے کے روز پہلی مرتبہ نئی کتاب ادعیہ کی قرأت ہوی جس سے مخالفت کا طوفان مچ گیا۔ کم سے کم ایک گاؤں میں تو نمازیوں نے جبراً امام سے وہی پرانی دعا پڑھوائی۔ زیادہ دن نہ گزرے تھے کہ شورہ پشت مسلح گروہ کی صورت میں سامنے آئے اور سر پیٹر کیریو کی فتنہ فرو کرنے کی ناکام کوشش نے آگ کو اور بھی بھڑکا دیا۔ انھوں نے دس ہزار کی تعداد میں

اکزیٹر پر چڑھائی۔ پومری اور ارنڈیل اُن کے سرخیل تھے اور مطالبہ یہ تھا کہ ہینری ہشتم کے شرعی قوانین و رسوم خصوصاً قانون ارکانِ ستّہ پھر نافذ کئے جائیں انجیل کا انگریزی ترجمہ ممنوع ہو اور کارڈینال پول واپس بلا لیا جائے۔ یہ لوگ سیدھے لندن پر چڑھ دوڑتے تو معاملہ واقعی بہت نازک ہو جاتا کیونکہ آکسفرڈ شر اور برک شر وغیرہ پرگنوں میں بھی ہنگامے بپا ہو گئے تھے۔ لیکن انھوں نے اکزیٹر کے بے سُود محاصرے میں بہت سا وقت کھو دیا اور اگست میں امیر رسل، گرے ڈی ولٹن نے جرمن سپاہیوں کی مدد سے اکزیٹر سے چار میل دُور سینٹ میری کلسٹ کے گاؤں میں ان پر حملہ کیا۔ باغی انتہائی پامردی سے لڑے اور گرے نے جو پنکی کے معرکے میں سوار فوج کا سردار تھا، اعتراف کیا کہ ایسی استقامت کبھی نہ دیکھی تھی لیکن آخر میں جرمن گولیاں انگریز کسانوں کی دلاوری پر غالب آگئیں سیمپ فرڈ کورٹنے میں ایک اور معرکے کے بعد ڈیون شر کی بغاوت فرو ہوئی۔ باغیوں کا کل نقصان چار ہزار ہوا۔ مذکورۂ بالا جرمن سپاہیوں کو فوج مستقل کی حیثیت سے حکومت نے ملازم رکھ لیا تھا۔ ارنڈیل اور تین دوسرے باغی سرداروں کو ٹائی برن میں سولی دی گئی۔ رسل کو مغربی اضلاع کی ان خدمات کے صلے میں امیر بیڈ فرڈ بنا دیا گیا۔

مغرب میں یہ کشت و خون ہو ہی رہا تھا کہ مشرقی اضلاع میں ایک تازہ بغاوت پھوٹی۔ نارفک اُن دنوں انگلستان میں ڈیون شر کی گویا ضد سمجھا جاتا تھا۔ وہ غالباً سب سے دولت مند پرگنہ تھا۔ وہاں صنعتی کارخانوں کی سب سے بڑی تعداد تھی اور وہاں کے باشندے اصلاحِ کلیسا کے اتنے حامی تھے کہ انگلستان میں کسی دیہی علاقے کے نہ ہوں گے۔ بخلاف اس کے ڈیون شر زمانے کی نئی زندگی اور ہل چل سے بہت دُور ہٹا ہوا تھا اور اپنے پرانے رسم و رواج کا گرویدہ تھا۔ لیکن نارفک میں عوام کو دوسری شکایتیں تھیں۔ بھیڑ پالنے کی ترقی، اور اس کی بدولت کاشتکاروں کی بے دخلی، شاملات کی احاطہ بندی اور زرعی مزدوروں کی مانگ میں کمی سے، کوئی پرگنہ اتنے نقصان میں نہ رہا ہوگا جس قدر نارفک۔ اُدھر سکّے کی کم عیاری نے

تخفیف شدہ مزدوری کو اور بھی کم قیمت بنا دیا اور انجمنوں کے مال کی ضبطی نے اسباب ناراضی میں اضافہ کر دیا۔ الغرض ۶ر جولائی کو نارج کے قریب لوگوں نے جو اتفاقی طور پر جمع ہو گئے تھے، اماطوں پر ال کر حملہ کیا۔ روبرٹ اور ولیم کیٹ ان کے سرگروہ تھے کیٹ خاندان کے لوگ خاصے خوشحال دباغ تھے اور ان کی سرداری میں کسانوں نے ماوس ہولڈ پہاڑی پر باقاعدہ پڑاؤ تیار کیا۔ جنوب میں قصبۂ نارج اس پہاڑی کے نیچے واقع ہے۔ یہاں انھوں نے کڑیاں ڈال کے جھونپڑے بنائے اور آس پاس کے زمینداروں سے سامان رسد حاصل کیا بلکہ خود ان زمینداروں کو بلاکر باز پرس شروع کی۔ ان کی کارروائی بہت باقاعدہ تھی۔ کشت وخون کی نوبت نہیں آئی صبح شام روزانہ نمازیں پڑھی جاتیں اور "بلوط اصلاح" سے وعظ کہے جاتے تھے۔ پہاڑی پر صرف یہی ایک درخت تھا اور واعظوں میں میتھو پارکر کا بھی نام آتا ہے۔ سلطنت کے نگران ہارٹ فرڈ (یا امیر کبیر سمرسٹ) کو ایک وقت یہ مشکل آئی کہ وہ خود احاطہ بندی کے خلاف رائے ظاہر کر چکا تھا اور ایک تحقیقاتی جماعت بھی مقرر کی تھی کہ اس مسئلے کی چھان بین کرے۔ لہذا جبر وتشدد کرنے میں اسے تامل ہوا اور اس نے باغیوں کو سمجھا بجھا کر اپنے گھروں کو روانہ کر دینا چاہا۔ اس کی نیت اچھی تھی مگر کوشش کامیاب نہ ہوئی اور لڑائی چھڑ گئی۔ مجلس اوصیا نے معاملہ اپنے ہاتھ میں لیا اور امیر وارک کو جو اسکاٹ لینڈ کے راستے میں تھا، حکم بھیجا کہ پہلے اس بغاوت کا سدباب کرے۔ اس نے ہدایت پر عمل کیا اور کسان حماقت سے اونچی جگہ چھوڑ کر

**ماوس ہولڈ پہاڑی کی لڑائی۔**

ڈفن ڈیل کی وادی میں اتر آئے اور بے موقع گھر کر تین ہزار کے نقصان سے بری طرح فرار ہوئے۔ یہ ۲۷ر اگست کا واقعہ ہے۔ کہتے ہیں ایک لغو پیشین گوئی کی بنا پر وہ اس تباہی میں مبتلا ہوئے جس کا مطلب یہ تھا کہ وہ ڈفن ڈیل میں کشتوں کے پشتے لگا دیں گے سرغنوں نے سولی پائی مگر دوسروں کے ساتھ سختی نہیں کی گئی۔ دوسرے مشرقی پرگنوں میں بھی چھوٹے چھوٹے فساد برپا ہوئے اور یہ عام نعرہ کہ

"مارمیاں کی گردن" ظاہر کرتا ہے کہ زمینداروں کے خلاف کس قدر خطرناک فریقانہ عداوت پیدا ہو گئی تھی۔

اس تمام ہل چل اور فساد کا الزام زمینداروں اور امیروں نے ہارٹ فورڈ کے سر تھوپا اور اس میں تو کوئی شبہ نہیں کہ اس کا نظم ونسق بالکل ناکام رہا۔ فرانس میں وہاں کے بادشاہ آہستہ آہستہ بولون کے مضافات پر قابض ہو گئے اور کوئی روک تھام نہیں کی گئی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اس بندرگاہ پر قبضہ رکھنا بہت دشوار وخرچ طلب بن گیا۔ شہنشاہ سے رشتۂ اتحاد مخدوش ہو چکا تھا حالانکہ اب، جب کہ فرانس سے جنگ تلی نظر آتی تھی یہ بہت مفید مطلب ہوتا۔ ادھر خود ملک کی مالی حالت بالکل ابتر تھی۔ اوپر سے نیچے تک سارے سرکاری عمال غبن میں مبتلا تھے ہینری کے تمام طویل عہد حکومت میں اتنے فساد اور ہنگامے نہ ہوئے تھے جتنے ان چھ مہینے میں ہو گئے۔ غرض نگران سلطنت کے زمانے میں جس چیز کو دیکھئے اسی میں خرابی نظر آتی تھی اسی پر دوسرے اوصیا نے ارادہ کر لیا کہ ہینری کی وصیت پر بلفظہ عمل کیا جائے اور امیر کبیر سمرسٹ کو اس کے منصب سے ہٹا دیا جائے۔

**سمرسٹ کی معزولی**

اس ارادے پر عمل ہونا کچھ سہل نہ تھا۔ اہل مجلس وارک کی سرگروہی میں۔ لندن میں جمع ہوئے اور شکایت نامہ مرتب کیا لیکن سمرسٹ بادشاہ کو لیکر ہیمپٹن کورٹ جا چکا تھا اور جب اسے حریفوں کے ارادے معلوم ہوئے تو اُس نے ایک اعلان شائع کیا اور عامۃ الناس کو اپنی مدد کے لئے بلایا اور دوسری طرف رسل کو بلوا بھیجا کہ نارفک سے آئے اور بادشاہ کی حفاظت کرے بایں ہمہ اہل مجلس ارادے پر جمے رہے اور ملک بھر میں خط بھیج بھیج کر انھوں نے اصل حالات کی اطلاع دی۔ غالباً یہی استقلال دیکھکر سمرسٹ کی ہمت پست ہوئی اور ۱۵۴۹ء میں آدھی رات کو وہ بادشاہ کو گھوڑا دوڑاتا ہوا ونڈزر لے آیا اور وہاں پہنچکر کامل اطاعت قبول کر لی ہم اسے قلعۂ لندن میں لائے اور اُس کی حکمت عملی سے جو خرابیاں پیدا ہوئی تھیں، اُن کو لکھ کر اُسی کے قصور کا دستخطی اقبال کرایا۔ پھر اُس کے ساتھ رعایت کی گئی اور دوسرے سال اپریل میں مجلس اوصیا میں لے لیا گیا لیکن اس کی معزولی کے بعد کوئی محافظ نہیں مقرر کیا گیا اگرچہ مجلس میں سب سے زیادہ اقتدار جان ڈڈلی،

ایرل وارک کے ہاتھ میں آگیا جو ہنری ہفتم کے پُرانے وزیر کا بیٹا تھا۔ ہنری ہشتم کے عہد میں اس سے اکثر خدمات لی گئیں اور سفارت و سپہ سالاری دونوں کاموں میں اُس نے امتیاز حاصل کیا۔ ۱۵۴۲ء میں اسے امارت کا مرتبہ عنایت ہوا اور ۱۵۴۴ء تا ۱۵۴۷ء میں اسکاٹ لینڈ میں وہی سمرسٹ کا نائب سپہ سالار رہا اور اپنی مستعدی و کارگزاری میں کوئی کمی نہ آنے دی۔ نارفک کے باغیوں پر اسکی تازہ فتح اور حکومت میں اس تیز دستی سے تبدیلی کرا دینے کی بدولت وہ ملک بھر میں سب سے ممتاز ہو گیا۔ وہ نپولین کی وضع کے ایسے لوگوں میں تھا جو ہمیشہ عہد انقلاب میں سب سے اوپر آجاتے ہیں۔ وہ لائق، جاہ طلب، بے اصول، لامذہب، نہایت ٹھنڈا اور دور اندیش آدمی تھا اور پوری توجہ سے اپنی اور اپنے خاندان کی بہتری میں سرگرم کار ہو گیا۔[1]

مجلس اوصیا کو سب سے پہلے سمرسٹ کی بدنظمیاں دُور کرنے کی فکر تھی مگر یہ لوگ خود ہی شخصی اغراض میں مبتلا اور ملک سے غافل تھے۔ پچھلے قرضے چکانے کے لئے انھوں نے اور زیادہ روپیہ قرض لیا اور کثیر تعداد میں کم عیار سکے ضرب کرائے۔ فصل کم ہوی اور قیمتوں میں گرانی پیدا ہوای تو انھوں نے سرکاری طور پر نرخ معین کر کے

---

[1] ڈڈلی اور سڈنی خاندان کا شجرہ:۔

ایڈمنڈ ڈڈلی (وزیر ہنری ہفتم)

جان ڈڈلی

(ایرل وارک۔ شہزادہ نارتھمبرلینڈ)

ایرل وارک — روبرٹ ڈڈلی (ایرل لیسٹر بنایا گیا) — گلڈفرڈ ڈڈلی (زوج جین گرے) — میری زوجہ سر ہنری سڈنی نائب آئرستان

(میری زوجہ سر ہنری سڈنی کی اولاد:) سر فلپ سڈنی — روبرٹ سڈنی (ایرل لیسٹر)

گرانی کا سدّباب کرنا چاہا مگر اس تدبیر سے کاشتکاروں میں ایسی ناراضی پھیلی کہ بغاوت کے خوف سے بہت جلد یہ حکم منسوخ کر دیا گیا۔ فرانس سے صلح کر لینے میں انھوں نے زیادہ عقل کا ثبوت دیا لیکن یہ صلح بولون دیکر حاصل ہوئی۔

**مذہب**

مذہبی معاملات میں نگراں کی معزولی سے اصلاح کلیسا کی تحریک میں ایک نیا دور شروع ہوا۔ غالباً وارک جانتا تھا کہ ہنیری ہشتم کی حکمت عملی کی طرف رجوع کرنا زیادہ مقبول عوام ہوگا لیکن اس کام میں بغیر امیر نارفک اور کارڈنر کی رہائی کے ہاتھ ڈالنا مشکل تھا۔ اور اس خاندانی امیر کے آزاد کرنے سے قدیم امرا کو جو قوت پہنچتی وہ خود اُس کے حق میں سخت مخدوش نظر آتی تھی، لہذا اس نے اصلاح کلیسا کی حمایت کا بیڑا اٹھایا اور بونر وغیرہ قدیم عقائد کے استقفوں کی جگہ ایڈلی (اسقف لندن)۔ ہوپر (اسقف گلوسٹر) اور کورڈیل (اسقف اکزیٹر) کو مقرر کیا۔ یہ تینوں پکے (غیر مقلدیا) پراٹسٹنٹ تھے۔ حتی کہ ہوپر تو اس پر بھی مشکل سے آمادہ ہوا کہ کلیسائی جبہ زیب تن کرے۔ اسی کے ساتھ ملاحدہ کی دارو گیر میں کمی نہیں آئی۔ یہ لوگ عقائد کی آزادی میں حکام سے کئی قدم آگے تھے۔ ۱۵۵۰ء میں جون بوشے، حلول کے خلاف عقائد رکھنے کی بنا پر زندہ جلایا گیا اور اگلے سال ایک ہولنڈیزی اناببپٹسٹ (= لااصطباغی) مسمی جارج فان پیریں کا یہی حشر ہوا۔ ان شدید سزاؤں کی ذمہ داری کرینمر پر ہے جس نے ایڈورڈ کو مشکل سے قتل کی منظوری دینے پر آمادہ کیا۔ ادھر مجلس حیران تھی کہ شہزادی میری کے معاملے میں کیا تدبیر کرے جو ابھی تک قدیم نماز و مناجات کی پابندی تھی۔ اسے روکا گیا مگر وہ اڑی رہی اور چونکہ شہنشاہ چارلس بھی اس کی پشت پناہی کر رہا تھا۔ لہذا مجلس کو اندیشہ ہوا کہ کہیں یہ بادشاہ انگلستان کے خلاف فرانس سے کوئی اتحاد نہ کرلے اور انھوں نے شہزادی کے محل کو امتناعی احکام سے مستثنیٰ کر دیا۔

اس عرصے میں امیر کبیر سمرسٹ دوبارہ رسوخ حاصل کرتا جاتا تھا۔ اوصاف ذاتی میں وہ اپنے حریف سے کہیں بہتر آدمی تھا اور اصلاحی عقائد سے

اُس کی دلی گرویدگی نے نئے فرقے کے سچّے پیرووں کو اُس کا شیفتہ و موئید
بنا دیا تھا۔ ۱۵۵۱ء کے سرما میں اس بات کا قرینہ پیدا ہو گیا کہ سمرسٹ کے
حامی وارک کو مسندِ اقتدار سے نیچے گھسیٹ لیں گے اور کوئی شبہ نہیں کہ دونو
امیر ایک دوسرے کے خلاف سازباز میں مصروف تھے۔ لیکن وارک زیادہ
عیّار تھا۔ حریف کے منصوبوں کی اطلاعیں اس کے ہاتھ آئیں تو یکایک سمرسٹ کو
غدّاری کے جرم میں گرفتار کرا لیا۔ آخر میں غدّاری کا الزام تو چھوڑ دیا گیا لیکن اس پر
حریف کی جان لینے کی سازش صحیح ثابت ہوی اور اسی کی پاداش میں جنوری ۱۵۵۲ء میں
سر قلم کرا دیا گیا۔ قتل کے موقع پر جو منظر دیکھنے میں آیا اسی سے سمرسٹ کی غیر معمولی
ہر دلعزیزی ثابت تھی۔ جو لوگ جلّادی چبوترے کے قریب تھے انھوں نے
دستیاں خون میں تر کر لیں کہ تبرّک کے طور پر محفوظ رکھی جائیں۔ لیکن ایڈورڈ نے
اپنے روزنامچے میں سرد مہری سے صرف یہ یادداشت لکھی ہے کہ امیر کبیر سمرسٹ کا
صبح آٹھ اور نو کے درمیان ٹاور ہل پر سر قلم کر دیا گیا۔ اسی دن سے وارک جو چند
روز قبل امیر کبیر نارتھمبرلینڈ بنایا گیا تھا، عناد و نفرت کا مرجع ہو گیا۔

۱۵۵۲ء میں پارلیمنٹ کا ایک اہم اجلاس ہوا اور اس میں کتاب ادعیہ
کی نظر ثانی کی منظوری دی گئی۔ نئے نسخے میں جو "ایڈورڈ ششم کی دوسری کتاب ادعیہ"
کہلاتی ہے بہت سی اصولی تبدیلیاں کر دی گئی تھیں اور چونکہ یہ پراٹس ٹنٹی عقائد کے
مطابق تھیں، لہٰذا جو لوگ تناسخ جسمی کے قایل تھے، انھیں نئی انجیل کے پڑھنے
پڑھانے میں بہت دقت پیش آئی۔ جدید کتاب ادعیہ کے ساتھ ۴۲ ضروری
مسائل، بچوں کے یاد کرنے کے سوال و جواب اور روزمرّہ کے احکام شایع ہوئے۔
اور بعض قدیم رسوم ترک کرنے کی ہدایت کی گئی۔ غدّاری کے مقدمات کے متعلق
ایک قانون منظور کیا گیا کہ آیندہ کم سے کم دو گواہوں کی شہادت کے بغیر کسی کو
سزا نہ دی جائے۔ چند قوانین اُس زمانے کی معاشی مشکلات کے متعلق نافذ
ہوئے۔ کمین کسانوں کا جب سے رواج مسدود ہوا اور مزدوروں کی اراضی سے
عملاً علیحدگی عمل میں آئی، اس وقت سے مزدوروں کا ایک طبقہ ایسا پیدا ہو گیا

بے روزگاری

جس کی معاش کا انحصار تمام تر محنت کی اجرت پر تھا۔ اگر محنت کا

مگر عین اس وقت کہ میری کو دوبارہ عمدہ موقع اور خیر خواہوں کا معقول گروہ مل گیا تھا، ایک واقعہ ایسا پیش آیا جس نے ان سب امیدوں پر پانی پھیر دیا۔ اور یہ حضرتِ دل کی کارستانی تھی۔

**میری اور بوتھ ویل**

ڈارنلی تو توقع کے بالکل خلاف بیکار آدمی ثابت ہوا پس میری ایک ایسے شوہر کی آرزو مند ہوگئی جس پر وہ بھروسہ کر سکے اور اس کے تمام ضروری اوصاف اُسے سرحدی شمشیر زن امیر بوتھ ویل میں نظر آئے اور وہ اس پر دل وجان سے عاشق ہوگئی۔ بوتھ ویل کی بیوی موجود تھی اور وہ اُسے دل سے چاہتا تھا لہٰذا میری کے اقدام کا اُس نے بظاہر اُسی جوش خروش کے ساتھ جواب نہیں دیا۔ تاہم تقدیر کی سازگاری سے پورا فائدہ اٹھانے پر تیار ہوگیا اور میری کو ڈارنلی کے قتل کرا دینے کی ترغیب دی۔ بیٹا ہونے کے بعد سے اس غریب کو کوئی پوچھتا تک نہ تھا۔ دسمبر ۱۵۶۶ء میں گلاسگو میں اُس کے چیچک نکل آئی مگر کچھ روز میں صحت ہوگئی اور میری خود اسے ایک الگ تھلگ سے مکان "کرک او فیلڈ" میں لے آئی جو پرانے اڈن برو کے جنوب میں ہولی رڈ محل کے قریب واقع تھا اور اس محل کی ہوا تازگی میں مشہور تھی۔ بہر حال، مذکور بالا مکان میں میری کبھی کبھی ڈارنلی سے جاکر مل آتی تھی۔ ۱۰ر فروری کی رات کو ایک زور کا دھماکا لوگوں نے سنا اور تحقیق کی تو معلوم ہوا کہ "کرک او فیلڈ" سرنگ لگا کے اڑا دیا گیا۔ طرفہ تر یہ کہ ڈارنلی اور اس کے نوکر دونوں کی لاشیں باغ میں اس طرح پائی گئیں جیسے گلا گھونٹ کے مارے گئے ہوں اور آگ سے انھیں کوئی ضرر نہ پہنچا تھا عام طور پر بوتھ ویل کو اس خون کا مجرم سمجھا جاتا تھا اور ڈارنلی کے باپ نے باقاعدہ مقدمہ چلانے کی درخواست کی۔ عدالت نے ۱۲ر اپریل کی تاریخ سماعت مقرر کی تھی مگر اس دن اڈن برو میں بوتھ ویل کے پیا ہی آبھرے مستغیث نے اپنی جان کے خوف سے مقدمہ چلانے سے انکار کیا اور بوتھ ویل رہا کر دیا گیا۔ اسی کے چند روز بعد میری اپنے بچے کو دیکھ کر آرہی تھی کہ راستے میں بوتھ ویل نے اسے پکڑ لیا اور قلعہ ڈن بر میں بھگا لایا۔ اپنی بیوی کو طلاق دینے کی اجازت

حاصل کی اور پھر میری سے عقد کر لیا۔ (۱۵ مئی)

یہی شادی میری کی خانہ بربادی تھی۔ بہت کم لوگ ہوں گے جنھیں اب اس بات میں شبہ رہ گیا ہو کہ ڈارنلی کے قتل میں ضرور اس کا ہاتھ تھا۔ اُدھر بوتھ ویل کے غرور سے لوگ سخت نفرت کرتے تھے اور ملکہ نے اُسے شوہر بنا کے اسکاٹ لینڈ کے سارے اُمرا کو اپنا دشمن بنا لیا۔ اس متفقہ اور عام مخالفت کو بوتھ ویل نے دبانے کی کوشش کی مگر کچھ نہ چل سکی۔ اپنے رفیقوں کو جمع کر کے وہ میری سمیت ایڈنبرو پہنچنا چاہتا تھا کہ شہر سے پانچ میل شرق میں، کاربری پہاڑی پر اُمرا کی فوج نے آگھیرا (۱۵ جون) بوتھ ویل کے سپاہی یہ رنگ دیکھ کے کھسکنے لگے اور آخر وہ خود مایوس ہو کر فرار ہو گیا۔ اُسی کے بچ کر نکل جانے کی خاطر خود ملکہ نے اپنے تئیں حریفوں کے حوالہ کر دیا۔ لیکن پہلے ڈن بار پھر اورکنی وغیرہ مقامات پر کچھ مدت آوارہ پھرنے کے بعد وہ ڈین مارک والوں کے ہاتھ پڑا اور انھوں نے بحری قزاق سمجھ کر قید میں ڈال دیا۔ بوتھ ویل نے اسی قید میں (۱۵۷۷ء میں) زندگی ختم کی۔ اور اُدھر میری فضیحت کی تصویر بنی ہوئی جلوس کے ساتھ ایڈنبرو میں لائی گئی جہاں لعنت ملامت کے آوازوں سے اس کا خیر مقدم ہوا اور جھنڈیاں اڑائی گئیں جن پر اس کے شیر خوار بچے کی تصویر تھی کہ اپنے باپ کے قاتلوں سے انتقام لینے کی فریاد کر رہا ہے۔ شہر میں پہنچ کر بھی میری کے ساتھ کوئی حد گزر نہ کی گئی۔ اُمرا نے جن کا سرغنہ جیمس ڈگلسی (امیر مورٹن) تھا اسے لوک لیون قلعے میں بند کر دیا اور دھمکا کر اپنے شیر خوار بچے کے حق میں تخت سے دست برداری لکھوائی اور شیر خوار بادشاہ کا اتالیق ملکہ کے رضاعی بھائی امیر مرے کو تجویز کیا۔ لیکن میری قید میں بھی ساز باز کرتی رہی اور آخر بھاگ کر خاندان ہیملٹن کے لوگوں کے پاس جا پہنچی جن سے بھروسہ تھا کہ کیتھولک فرقے کو اُس کی حمایت پر کمر بستہ کر دیں گے۔ اس کے پاس خاصی فوج جمع ہو گئی جن میں معزول اساقفہ اور علما و مشائخ کا جوق کا جوق شامل تھا۔ اسے امید تھی کہ ڈمبارٹن کا مضبوط قلعہ ہاتھ آجائے گا لیکن ۱۳ مئی ۱۵۶۸ء کو، گلیس گو کے قریب، لینگ سائڈ پر اتالیقِ شاہ نے ایک مختصر

جمعیت سے اس کا مقابلہ کیا اور میری کی فوج کو جس میں بھانت بھانت کے سپاہی بھرے تھے، کامل شکست دی۔ خود ملکہ کو مسلسل ساٹھ میل گھوڑے پر چلنا پڑا تب کہیں سول وے فرتھ پہنچ کر اپنی سلامتی کا اطمینان ہوا۔ یہاں اُس نے فیصلہ کیا کہ انگلستان سے دستگیری کی التجا کرے اور اس بات کی ہمت یوں ہوی کہ اُمرا سے گذشتہ کشمکش کے موقع پر الزبیتھ نے کچھ زبانی تائید کر دی تھی۔ غرض ۱۶ مئی کو میری تھوڑے سے ساتھیوں کے ہمراہ جہاز میں بیٹھکر ساحلِ کمبرلینڈ تک آئی اور ورکنگ ٹن کے مقام پہ اُتر کر کارلائل روانہ ہوی۔

**میری انگلستان میں**

میری کا انگلستان آنا، الزبیتھ کے لئے کچھ کم گھبراہٹ کا موجب نہ تھا وہ کوئی مایوس اور پریشان حال پناہ گزین بن کر نہیں آئی بلکہ ایک برابر کے تاجدار کی حیثیت سے، جو دوسرے تاجدار سے اپنی باغی رعایا کے مقابلے میں مدد کا متمنی ہو، آئی تھی۔ اور کامل توقع رکھتی تھی کہ الزبیتھ بے تامل اس کی پشت پناہی کرے گی۔ مگر خود الزبیتھ مشکل میں تھی کہ کیا کرے۔ غالباً سب سے اچھی صورت تو یہ ہوتی کہ میری کو اسکاٹ لینڈ کے اتالیقِ شاہ کے حوالے کر دیا جاتا اور وہ اسے محفوظ مقام پر قید کر دیتا۔ لیکن الزبیتھ یہ کہواناکہ وہ باغیوں سے اتحاد رکھتی ہے، پسند نہ کرتی تھی۔ چنانچہ کچھ اور وقت گزارنے کی غرض سے اُس نے اصرار کیا کہ پہلے ڈارنلی کے قتل کے متعلق تحقیقات ہونی چاہیئے کہ آیا میری کی اس میں کوئی شرکت ثابت ہوتی ہے؟ پھر اس تحقیقات کا انتظام ہونے تک اس نے حکم دیا کہ میری، یارک شر کے قلعہ بولٹن میں رکھی جائے جہاں سے کارلائل کی نسبت، اس کے بھاگنے یا بھگا لئے جانے کا اندیشہ کم تھا۔ اکتوبر میں اسکاٹ لینڈ کی طرف سے مرے، مورٹن وغیرہما انگلستان کے وکلا سے جن کا سرخیل شہزادہ نارفک ٹامس ہاورڈ تھا، یارک میں ملاقی ہوئے تحقیقات میں اسکاٹ لینڈ والوں نے سب سے اہم شہادت یہ پیش کی کہ چند خطوط دکھائے جو اُن کے بیان کے مطابق میری نے بوتھ ویل کو لکھے اور ایک چاندی کی صندوقچی میں پائے گئے جسے بوتھ ویل، ایڈن برو

کے قلعے میں بھولے سے چھوڑ گیا تھا۔ اب یہ کہنا دشوار ہے کہ یہ خطوط جعلی تھے یا اصلی۔ مگر جب پیش ہوئے تو ملک بھر میں سناٹا سا پیدا ہو گیا۔ بہر حال، الزبیتھ کی در اصل یہ غرض ہی نہ تھی کہ میری قتل کی مجرم ثابت ہو یا بے گناہ۔ اور چونکہ اسے معلوم ہوا کہ ابھی سے نارفاک، میری سے خود شادی کے توڑ جوڑ کر رہا ہے، لہذا کسی تدبیر سے اس پنچائت کو برخاست کرا دیا اور جنوری ۱۵۶۹ء میں مرے اپنے وطن واپس چلا گیا اور میری، ٹٹ بری میں نظر بند کر دی گئی۔

**الزبیتھ کے اسباب تقویت**

الزبیتھ کو بادشاہ ہوئے دس سال گزرے تھے اور اس مدت میں اُس کی قوت ملک میں اور باہر برابر بڑھتی رہی۔ ملک کے اندر تو اُس کی پر امن اور کفایت پسند حکومت نے گذشتہ حکومتوں کے نقصانات کی تلافی کرنے کا موقع بہم پہنچایا۔ سکے کا عیار درست کر دیا گیا اور سرکاری خزانے کی ساکھ پھر جم گئی۔ جنگی جہازوں کی مرمت اور قلعوں کے پہرے چوکی کا انتظام ہوا۔ مزید برآں ملکہ نے کیتھولک عقیدے کے امرا سے آشتی کا برتاؤ کیا اور حتیّ المقدور کوشش کی کہ کوئی فرقہ بالکل ہی آزردہ ہونے نہ پائے اس حکمت عملی نے ایک مستقل گروہ ایسے اشخاص کا مرتب کر دیا جو اپنے فرقے کی بجائے وطن کی اغراض کو مقدم جانتے تھے۔ ممالک خارجہ میں الزبیتھ کی یہ حکمت عملی کہ فرانس و اسپین کی باہمی رقابت سے فائدہ اٹھا کر خود ان کے حملے سے بچی رہے، آیندہ واقعات سے بالکل مناسب و صحیح ثابت ہو رہی تھی۔ دوسرے مذکورہ بالا رقابت کے علاوہ بعض اور اسباب کام کر رہے تھے جنھوں نے ان یورپی سلطنتوں کی اصلی قوّت کو کم کر دیا اور اس طرح انگلستان مقابلۃً قوی تر ہو گیا۔

ان اسباب میں سب سے اوّل تو فرانس کی مذہبی جنگ و جدال تھی کہ وہاں پر اٹس ٹنٹ فرقہ عوام الناس میں کبھی مقبول نہ ہو سکا اور لوآر کے جنوب کے اضلاع میں امرا اور متوسط طبقے کے افراد اس کے حامی بن گئے۔ اس علاقے کا صدر مقام روشیل ہے مگر اس سے بھی بڑھ کر گنیں گنی اور اس کے

نواحی اقطاع میں نئے عقیدے نے فروغ پایا اور غالباً اس کے پیرووں کی تعداد کیتھولکوں سے بھی بڑھ گئی حالانکہ فرانس کے دوسرے اقطاع میں وہ اِکّا دُکّا کہیں نظر آتے تھے۔ ہینری ثانی شاہ فرانس کے تین بیٹوں کی حکومت کے زمانے میں اصلی اقتدار اُن کی ماں کیتھرائن دمیدیچی کے ہاتھ میں رہا اور چونکہ طاقتور خاندان گیز کا سرگروہ شہزادۂ فرانسس (فاتح کالے) اس کا حریف بن گیا تھا لہٰذا خود کیتھولک ہونے کے باوجود یہ ملکہ نئے عقیدے والوں سے باربار اتحاد کرنے پر مجبور ہوتی تھی۔ فرانس میں فرقۂ جدید ہیوگینو کہلاتا تھا اور ان کے سرِ جیل شاہ نوار کا بھائی شہزادہ کوندے اور امیر البحر کولینی تھے۔ ۱۵۶۲ء میں کیتھرائن نے چاہا کہ ہیوگینو فرقے کو قانونی جواز حاصل ہو جائے۔ اس پر علانیہ جنگ کی نوبت آئی کوندے شکست کھاکے پکڑا گیا۔ گیز خونی کا شکار ہوا اور اس طرح جو لڑائی چھڑی وہ سخت عناد کے ساتھ برابر جاری رہی۔ ملکۂ انگلستان کے لئے اب خدشے کی صورت یہ ہوسکتی تھی کہ اگر خاندان گیز فتحمند ہوا تو ممکن تھا کہ وہ اسکاٹ لینڈ کی میری سے الزبیتھ کے خلاف کام لے۔ نظر بر این الزبیتھ نے احتیاط کے ساتھ ہیوگینو فریق کو مدد دی اور کفالت میں قصبۂ ہاور قبول کر لیا۔ مگر کیتھرائن نے آپس میں صلح صفائی کر لی جس سے انگریزوں کو بھی ہاور کا تخلیہ اور صلح قبول کرنی پڑی۔ اس وقت سے الزبیتھ نے اپنی حکمت عملی کا بنیادی اصول ہی یہ قرار دیا کہ حکومتِ فرانس کے ساتھ صلح قائم رکھی جائے۔

اسی زمانے میں ندرلینڈز کی پیچیدگیوں سے اسپین کی قوت کم ہو گئی۔ اس علاقے میں سترہ اضلاع تھے جن پر خاندان برگنڈی مختلف خطابات کے ساتھ قابض رہا اور اب وہ سب فلپ ثانی کے ورثے میں آئے دو جداگانہ خطوں میں جن کی سرحدی حدِ فاصل شیلیٹ کی کھاڑی کو سمجھنا چاہیئے، شمالی باشندے ہولندیزی نسل سے، مذہب کے پراٹسٹنٹ اور مفلوک الحال تھے۔ بہ خلاف اس کے جنوب میں فلیمنگی خون اور دولتمندی زیادہ تھی مگر اصلاحی عقائد کو اتنا فروغ نہ ہوا تھا شمال میں کوئی معقول شہر ہی اس وقت نہ تھا لیکن جنوب میں بروسلز، بروژز، اینٹورپ اور گان یورپ کے سب سے دولتمند

شہروں میں شمار ہوتے تھے۔ ان شہر والوں نے جس کشادہ دلی سے اپنے حاکموں کو روپیہ دیا، اس کے عوض میں یہ حکام ان سے بڑی عزت کا برتاو کرتے رہے اور چارلس بھی اس کا بہت پاس کرتا تھا۔ لیکن فلپ باپ کی طرح گشت لگاتا نہیں پھرا بلکہ زیادہ تر اسپین ہی میں مقیم رہا اور اپنی آنکھوں ملک کے حالات دیکھنے کی بجائے مقامی عہدہ داروں کی اطلاعوں پر اعتماد کرتا تھا۔ اسی لئے وہ ٹھیک اندازہ نہ کرسکا کہ ندرلینڈز والے کس درجہ آزادی یافتہ ہیں، اور نزاع واختلاف سے بڑھتے بڑھتے یہ نوبت پہنچی کہ وہاں کے لوگ ہتیار لے کے اپنے بادشاہ کے خلاف اٹھ کھڑے ہوے۔ اس بغاوت نے الزبیتھ کو دوہرا فائدہ پہنچایا۔ اور وہ یہ کہ اوّل تو فلپ کی قوّت اُسی حصّہ سلطنت میں کمزور ہوی جہاں سے وہ انگلستان پر بہ آسانی حملہ کر سکتا تھا۔ دوسرے فلپ کے سپہ سالار آلوا نے سخت مظالم کئے تو پورے تیس ہزار پراٹس ٹنٹ جلا ہے وطن چھوڑ کر انگلستان کے شمال مشرقی اضلاع خصوصاً نارفک اور سفک میں آبسے اور اپنی دستکاری کی مہارت ساتھ لائے۔ آیندہ سے اہل انگلستان کو اپنا اون ندرلینڈ بھیجنے کی ضرورت نہ رہی بلکہ ملک ہی میں اون بُنا جانے لگا اور نئی صنعت نے زراعت، چرائی اور صناعی کے درمیان توازن قائم کرنے میں بڑی مدد دی جو سابقہ سنین میں وسیع احاطہ بندی کے باعث بگڑ گیا تھا۔

**۱۵۶۹ء کی بغاوت**

بایں ہمہ اسکاٹ لینڈ کی میری کی موجودگی الزبیتھ کو کافی پریشان کرتی رہی۔ یارک کی پنچائت ہی میں یہ خیال ظاہر کیا گیا تھا کہ اس کی نارفک سے شادی ہو جانی چاہیئے چونکہ یہ امیر کبیر کیتھولک فرقے کا سرغنہ تھا، لہذا یہ شادی انگلستان بھر میں پسندیدہ سمجھی جاتی البتہ پراٹس ٹنٹ فرقہ سخت ناراض ہوتا اور اسی بنا پر الزبیتھ نے سختی سے روک دیا کہ آیندہ یہ بات زبان پر بھی نہ لائی جائے۔ اس قدغن کا نتیجہ یہ ہوا کہ نارفک گروہ کے بڑے بڑے امیر بہت بگڑے اور بغاوت کے منصوبے بنانے لگے جس میں آلوا سے بھی فوجی مدد ملنے کی توقع تھی۔ آلوا نے شرط لگائی کہ اگر انگیریز کیتھولک، سیسل کو گرفتار کرے تو مدد دی جائے گی۔ مگر یہ کام

نارفک سے نہ بن پڑا اور الزبیتھ نے نارفک کو تو بجا طور پر نامخدوش سمجھکر آزاد رہنے دیا مگر ٹامس پرسی (امیر نارتھمبرلینڈ) اور چارلس نویل (امیر ویسٹ مورلینڈ) کی گرفتاری کا حکم دیا کہ دونوں سرحد کے جنگلی کاشتکاروں کی جمعیتیں رکھتے تھے اور آئے دن کی لڑائیوں نے انھیں جنوبی امیروں کی نسبت زیادہ جنگجو اور مضبوط بنا دیا تھا۔ قید کا حکم سنتے ہی دونوں امیروں نے ہتیار سنبھالے ڈرہم پر جبراً قبضہ کیا اور اس کے پرشکوہ کلیسا میں (آخری دفعہ) لاطینی مناجات گوائی۔ پھر میری کو لینے جنوب کی طرف چلے کیونکہ وہ ٹٹ بری قلعے میں رہا کرتی تھی۔ لیکن الزبیتھ اُن سے بڑھ کر تیز تھی۔ اُس نے امیر سیکس (ٹامس ریٹ کلف) کو تو فوراً مقابلے کے لئے روانہ کیا اور میری کو عقب میں کوونیٹری بھیجدیا کہ اُس کے خیر خواہ بادشاہی فوج سے لڑے بغیر اُس تک نہ پہنچ سکیں سسیکس خود کیتھولک عقائد کا امیر تھا لیکن الزبیتھ اُس پر پورا بھروسہ رکھتی تھی۔ اُدھر باغی امیروں کا منصوبہ ناکام ہوا تو انھوں نے لڑائی کی نوبت آنے سے پہلے فوج منتشر کردی۔ اُن کی پیش قدمی کے زمانے میں پُرانے اور نئے عقائد کی حدِ فاصل بھی عیاں ہوگئی کہ یارک شہر میں دیہاتیوں نے تو بلا استثنا باغی امیروں کی تائید کی اور قصبات جہاں کہیں پارچہ بافی کی صنعت رائج ہوگئی تھی، ملکہ کی وفاداری میں ثابت قدم رہے۔ چنانچہ لیڈز برج باغیوں کے مقابلے میں اُڑ گیا اور ہیلی فیکس نے اُن کے خلاف فوجی دستہ تیار کر کے سسیکس کو بھیجا۔ بہر حال اپنے عہد کی یہ پہلی اور آخری بغاوت دیکھکر الزبیتھ نے سخت تدابیر اختیار کرنی ضروری سمجھیں۔ شمال میں احکام بھیجے گئے کہ وہارف اور ٹائن کے درمیان ہر پنٹھ کے قصبے اور بڑے گاؤں میں گرفتار شدہ باغیوں کو جوق درجوق سولیوں پر لٹکا دیا جائے اور اس ظالمانہ سیاست کی بہت سی یادگاریں اب تک باقی ہیں مقتولوں کی مجموعی تعداد ۳۱۴ تخمینہ کی گئی ہے۔ دونوں امیر بھاگ کر اسکاٹ لینڈ پہنچ گئے تھے مگر نارتھمبرلینڈ کو وہاں کے اتالیق شاہ نے پکڑ کر الزبیتھ کے حوالے کر دیا اور ۱۵۷۲ء میں سزائے موت پائی ویسٹ مورلینڈ اسکاٹ لینڈ کے سرحدی مقامات میں کچھ مدت چھپا رہا پھر ہالینڈ بھاگ گیا

اور وہیں وفات پائی۔

یہ تشویش انگیز فتنہ مشکل سے فرو ہوا تھا کہ ایک اور سازش کا انکشاف ہوا۔ اس وقت پاپاؤں نے مختلف وجوہ سے الزبیتھ کی تکفیر نہیں کی تھی لیکن ۱۵۷۰ء میں پائیس پنجم نے ایک فتوٰی شائع کیا جس میں ملکۂ انگلستان خارج از ملت اور اس کی رعایا اطاعت کے فرض سے آزاد قرار دی گئی تھی۔ اس فتوے نے خواہی نخواہی تازہ سازش کا دروازہ کھولدیا اور نارفک اور بعض امرائے جنوب اسپین کے ساتھ غدارانہ خط کتابت کرتے رہے۔ ان کا کارندہ لندن کا ایک اطالوی نژاد ساہوکار رڈولفی تھا جو اپنے بیوپار کے سلسلے میں بے تکلف اسپین، اطالیہ وغیرہ ممالک میں آجا سکتا تھا۔ لیکن سیسل کو ان سب کارروائیوں کی خبر تھی اور بالآخر اسپین سے فوج بلانے کی سازش کا پورا ثبوت ہاتھ آگیا جس میں دوسرے اشخاص کے منجملہ نارفک، ارنڈیل اور خود میری پوری طرح شریک پائی گئی۔ دوبارہ الزبیتھ کو سختی کرنی ضروری معلوم ہوئی اور ۱۵۷۲ء میں امیر کبیر نارفک کا سر قلم کرادیا گیا۔ امرا کی بے وفائی اور

**پارلیمنٹ کی وفاداری۔**

کج ادائی سے الزبیتھ کو کافی تکلیف پہنچی لیکن دارالعوام کی روز افزوں وفاکیشی نے اس کا پورا بدل کر دیا۔ بلکہ یہاں مبعوثین کی افراطِ عقیدت سے وہ پریشان ہوی جب سے عہدہ داروں پر افضلیت کا حلف واجب ہوا، پارلیمنٹ میں کسی راسخ العقیدہ کیتھولک کی گویا گنجائش نہ رہی۔ دوسرے دارالعوام میں اکثریت جنوب کے نمایندوں کی تھی جہاں پراٹسٹنٹی عقائد کا زور تھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ یہ ایوان مجموعی طور پر پکے غیر مقلد خیال کے لوگوں کی مجلس بن گیا۔ اس سے ملکہ کو بڑی قوت پہنچی اور جب کبھی وہ اپنے امرا یا بیرونی دول کو یہ بتانا چاہتی کہ قوم اُس کی حامی ہے، تو اس کی سیدھی تدبیر یہ تھی کہ پارلیمنٹ کا جلسہ منعقد کر دیا جاتا۔ چنانچہ ۱۵۷۲ء کی پارلیمنٹ نے بھی نہ صرف نارفک کی قتل کی تحریک پیش کی بلکہ میری کے خلاف غداری (خرابیٔ خون) کا فتوی صادر کیا اور اپنی طرف سے تو یہی تحریک کی کہ وہ بھی فوراً قتل کرادی جائے لیکن الزبیتھ نے اس فیصلے کا

اخلاقی اثر کافی تصور کیا اور اسے منظوری نہیں دی۔ صرف ایک مسئلہ شادی کا ایسا تھا جس میں الزبیتھ اور اس کی پارلیمنٹ مختلف الرّائے تھے۔ اشد خیال کے پراٹسٹنٹ چاہتے تھے کہ ملکہ شادی کرے اور انھی کے خیالات کا اثر پارلیمنٹ کی تجاویز میں نمایاں تھا جس نے بار بار عریضہ پیش کیا کہ الزبتھ شادی کر لے تا اُس کی اولاد میری ملکہ اسکاٹ لینڈ کی وراثت کی نوبت نہ آنے دے۔ مگر الزبیتھ اپنی مصلحتیں خود ہی خوب سمجھتی تھی اور اُس نے اُن سے صاف کہہ دیا کہ بس اپنے کام سے کام رکھیں۔

**فرانسیسی رشتے کی تجویز**

اصل یہ ہے کہ وہ اسی زمانے میں اپنی شادی کا لالچ دے کے ایک بڑی سیاسی کامیابی حاصل کرنے کی فکر میں تھی۔ یہ صاف نظر آنے لگا تھا کہ انگلستان کا اصلی دشمن اسپین ہے اور اسی سے نوبت جنگ آجانے کی توقع تھی، لہذا فرانس کے ساتھ عہد و پیمان کر لینا بہت ضروری ہو گیا جس میں فرانس کو دوست بنائے رکھنے کے علاوہ بڑی مصلحت یہ تھی کہ اسکاٹ لینڈ کی طرف سے پیچیدگی پیدا نہ ہونے پائے نظر برایں الزبیتھ نے فرانس کے ہینری شہزادہ انژو سے رشتے پر غور کرنے کی آمادگی ظاہر کی۔ قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ فی الواقع شادی کرنے کا کوئی پختہ ارادہ نہ رکھتی تھی تاہم محض آمادگی نے دربار فرانس کے ساتھ انگلستان کے تعلّقات کو دوستانہ بنا دیا ساتھ ہی یہ عہد نامہ مرتّب ہو گیا کہ اہل معاہدہ میں سے کسی پر، کسی وجہ سے بھی کوئی حملہ ہو، تو دوسرا چھ ہزار سپاہیوں سے مدد کرے گا۔ اسکاٹ لینڈ بھی عہد نامے میں شریک کیا گیا اور یہ شرط بڑھا دی گئی کہ نہ فرانس و انگلستان کو اسکاٹ لینڈ کے اندرونی معاملات میں دخل دینا چاہیئے اور نہ کسی دوسرے ملک کو اجازت دی جائے گی کہ وہ اسکاٹ لینڈ میں مداخلت کرے۔

انژو کے رشتے میں فیصلے کا وقت آیا تو مشکلات نکل آئیں اور تجویز یہ ہوئی کہ اُس کے چھوٹے بھائی فرانسس کے ساتھ قرارداد ہو جائے تو پھر کوئی دشواری نہ ہو گی۔ فرانسس کی عمر سترہ سال کی تھی اور اس کا الزبیتھ سے کچھ بھی جوڑ نہ ہو سکتا تھا۔ پھر بھی گیارہ سال تک اس معاملے میں غور ہوتا رہا اور کئی بار

فرانسس انگلستان آیا۔ وہ بدصورت، پستہ قامت، بڑے سر اور رکھروہ ناک کا نوجوان تھا۔ الزبیتھ ہنسی سے اسے "میرے بینڈک" کہہ کر پکارتی تھی لیکن بناوٹ سے اس کی عاشقی کا دم بھرنے لگی تھی۔ اس کی خارجہ حکمت عملی کا سارا مدار ہی فرانس کے اتحاد پر تھا اور کئی صدمے پہنچنے کے باوجود وہ اسے نباہے گئی۔ ان صدمات میں بارتھول میو کا قتل عام واقعہ ۱۵۷۲ء سب سے سخت تھا۔ ایسی حکومت کے ساتھ دوستی قائم رکھنی جس نے ایسے سفاکانہ جرم کا ارتکاب کیا، گویا اہل انگلستان کے محسوسات کی سخت آزمائش تھی، لیکن الزبیتھ جانتی تھی کہ مخالفت کی گئی تو دربار فرانس اسپین سے دوستی کرنے پر مجبور ہو جائے گا، لہٰذا اس خطرے کے زائل ہونے تک وہ اپنی حکمت عملی پر برابر جمی رہی۔

اتحادِ فرانس کو جس طرح ممکن ہو استوار رکھنا، اس لئے ضروری تھا کہ اسپین کی طرف سے انگلستان کو خطرہ تھا۔ ولندیزیوں کا قلع قمع کرنے کی غرض سے شہنشاہ فلپ فوج پر فوج ندرلینڈز میں بھیج رہا تھا۔ اُس کے بہترین سپہ سالار فوجوں کے ہمراہ تھے اور ان کی موجودگی سے انگلستان کو حملے کا ہر وقت اندیشہ رہنا بجا تھا۔ ولندیز باغیوں کی آزادی کو علانیہ تسلیم کرنا تو الزبیتھ کو پسند نہ تھا، تاہم فلپ کی دشواریاں بڑھانے کی غرض سے اُس نے اپنی رعایا کو ولندیزی فوج میں داخلے کی اجازت دے دی۔ اور وقتاً فوقتاً روپے سے بھی باغیوں کی مدد کرتی رہی۔ ان سب باتوں کے باوجود ۱۵۷۷ء میں آسٹریہ کے شہزادے ڈان جان نے ۱۵۷۱ء میں ہنگامی طور پر جنگ رکوادی سپانٹو پر ترکوں کو شکست دینے کے باعث ڈان جان تمام (عیسائی) دنیا میں نامور ہو گیا تھا۔ اب اُس نے بلا تاخیر انگلستان پر فوج کشی کی تیاری کی جہاں اسکاٹ لینڈ کی میری سے خود شادی کر کے وہ الزبیتھ کو نکال باہر کرنے کی امید میں تھا۔ مگر شہنشاہ کو اپنے سوتیلے بھائی کا اتنا حسد تھا کہ اس منصوبے پر عمل کرنے کی اجازت نہ دی۔ ڈان جان کے وکیل متعینہ اسپین (مسمی اِس کو ویڈوم) کو خونیوں نے موت کے گھاٹ اتارا

اور پھر ۱۵۷۸ء میں خود جان ختم ہوگیا۔ یہ شبہ ضرور کیا جاتا تھا کہ اسے زہر دیا گیا۔ ندر لینڈز میں امیر کبیر پارما اس کا جانشین ہوا اور غالباً وہ اپنے عہد کا سب سے بہتر سپہ سالار تھا ندر لینڈز کے جنوبی علاقے کو اس نے آناً فاناً اطاعت پر مجبور کیا اور معلوم ہوتا تھا کہ ولندیزوں کو بھی اب سر اطاعت خم کر دینا پڑے گا۔

ادھر انگلستان کے اندرونی معاملات میں بھی تبدیلی واقع ہو رہی تھی۔ پہلے دس برس میں الزبتھ نے مذہبی معاملات میں ایسا بے لاگ طریقہ اختیار کیا کہ اسے ملک کی تائید حاصل ہوگئی لیکن دوسرے دہے میں اس حکمت عملی پر قائم رہنا دشوار ہوگیا جس کا بڑا سبب یہ تھا کہ خود کیتھولک مذہب میں کافی تبدیلیاں

**انگلستان کا کیتھولک فرقہ**

رونما ہوئیں۔ پراٹسٹنٹ تحریک یہ تھی کہ مذہب کو زیادہ روحانی چیز بنایا جائے۔ اور روما سے قطع تعلق کر لیا جائے۔ اس کے بعد ہی خود رومی کلیسا میں ایک تحریک پیدا ہوی جسے اصلاح کلیسا کی جوابی تحریک یا اصلاح جوابی کہتے ہیں۔ اس کا اثر یہ ہوا کہ بہت سی خرابیاں جن کے باعث یہ مذہب صدی کے آغاز میں بدنام تھا، دور ہوگئیں اور الگزنڈر ششم اور لیو دہم جیسے پاپاؤں کی بجائے پیئس پنجم وغیرہ جیسے لوگ اس منصب پر فائز ہوئے جن کا دینی جوش مسلّم اور اسی کے ساتھ ذاتی اعمال بے داغ تھے۔ اصلاح جوابی کی تحریک پھیلانے کی غرض سے ایک نیا فرقہ جیز وئٹ نامی مرتب ہوا کہ پراٹسٹنٹ ممالک میں جدید مذہب کی تکذیب کرے اور مذکورۂ بالا پاپاؤں نے اس فرقے سے خوب کام لیا۔ جدید پاپائی تبلیغ کا انگلستان میں بڑا وکیل ولیم ایلن آکسفرڈ کا ایک پرانا آدمی تھا جس نے ندر لینڈز میں بمقام ڈوا ایک درسگاہ قائم کی کہ یہاں سے دنیا دار پادریوں کو تعلیم دے دے کے انگلستان بھیجا جائے۔ فلپ ہی کے علاقے میں ایک اور مدرسہ سینٹ اومر کے مقام پر انگریز جیفرائٹوں کے واسطے بنایا گیا۔ انگلستان میں از روے قانون لاطینی نماز خوانی اور بادشاہ کی افضلیت کے خلاف کچھ کہنا، بغاوت میں داخل تھا۔ لیکن یہ قانون ڈرانے کے واسطے تھا، اس پر عمل کرنا مقصود نہ تھا۔ تاہم ۱۵۸۱ء میں، کیمپیون جو انگریز

**کیمپ پیون کو سزائے قتل**

جیزوئٹ میں سب سے پرجوش و مخلص آدمی تھا، انگلستان میں طویل قیام کے بعد، گرفتار کر لیا گیا۔ حکومت مثال قائم کرنے پر تُلی ہوئی تھی اور کیمپ پیون کو اس بنا پر غداری کا مجرم قرار دے کے سزائے موت دی گئی کہ اُس نے پاپا کے اس حق کو کہ وہ بادشاہوں کو معزول کر سکتا ہے، ناجائز ماننے سے انکار کیا۔ اس واقعے کے بعد سے کیتھولک پادری جان جوکھوں میں ڈال کر ہی اپنے فرائض دینی ادا کر سکتے تھے اور چارلس اول کے زمانے کی خانہ جنگی شروع ہونے تک بہت سے اشخاص کے سزائے موت پانے کا حال مذکور ہے۔ مذکورۂ بالا تشدد کے ساتھ گرجا میں نہ آنے والے منکرین پر جرمانے کی مقدار بڑھا کر بیس پونڈ کر دی گئی۔ ان واقعات نے ان دونوں مذہبی فرقوں میں عناد و مخاصمت بڑھا دی اور الزبیتھ کی پہلی حکمت عملی کی بدولت جو کیتھولک فرقے کی تعداد رفتہ رفتہ زائل ہو رہی تھی، وہ عمل بھی رُک گیا۔

الزبیتھ کا تصفیہ اہل کلیسا کی اکثریت نے بظاہر تسلیم کر لیا تھا تاہم صدر اسقف کو ہر جگہ یکسانی قائم کرنے میں کافی دشواری پیش آئی۔ اس کا ایک سبب تو یہ تھا کہ وہ اُسقف جو خود جدید طریقوں کو پوری طرح صحیح نہ جانتے تھے، اپنے ماتحتوں سے تاکید کرنے میں تامل کرتے۔ دوسرے تعلیم یافتہ واعظ کافی تعداد میں بہم پہنچانا آسان نہ تھا۔ بایں ہمہ الزبیتھ کو اصرار تھا یکسانی ضرور ہونی چاہیئے اور ۱۵۶۶ء میں پارکر نے لندن کے پادریوں کو بلا کے ہدایت کی کہ قانون یکسانی کی پوری پابندی کی جائے تیس سے زیادہ نے انکار کیا اور اُن کی معاش موقوف کر دی گئی۔ نورِوچ کے اُسقف نے یکسانی پیدا کرنے کی مطلق کوشش نہیں کی بحالیکہ ڈرہم کے اُسقف پل کنگ ٹن نے

بڑے کلیسا میں بھی بالکل غیر مقلدانہ اصول پر نمازیں پڑھوانی شروع کر دیں۔ ان مشکلات میں پارکر سرکار کے مقررہ طریقے کا پابند بنانے میں پوری کامیابی حاصل نہ کر سکا اور اُن لوگوں کی تعداد برابر بڑھتی گئی جو گرجا میں داخل رہنے کے باوجود اس کی جدید مراسم کی پابندی نہ کرتے تھے۔ ۱۵۷۵ء میں پارکر فوت ہوا۔ گرنڈل، صدر اُسقف یارک نے اس کی جگہ لی مگر بہت جلد ملکہ سے مناظرے کے مسئلے پر اس کا جھگڑا ہو گیا۔ اُس زمانے میں شرعی مسائل پر بحث و گفتگو کی غرض سے جلسے ہوا کرتے تھے جن میں عالم و غیر عالم دونوں شریک ہوتے اور کلیسائی حکام بھی یہ سمجھ کر کہ ان سے علما کی معلومات میں اضافہ اور غور و فکر کی عادت پیدا ہو گی، ایسے جلسوں کی ترغیب دیتے تھے ملکہ کو بظاہر یہ خیال ہوا کہ یہ محض بے علم لوگوں کے مناظرے ہوتے ہیں۔ اور اس نے گرنڈل کو ان کے روک دینے کا حکم دیا۔ گرنڈل غیر کلیسائی اشخاص کو روکنے پر خوشی سے تیار ہو جاتا مگر علما کا یہ حق قائم رکھنے کا خواہشمند تھا۔ اس نے ملکہ کی بات نہ مانی اور اسی بنا پر عہدے سے معطل کر دیا گیا۔ مناظرے شاہی فرمان سے ممنوع قرار پائے ۱۵۸۳ء میں گرنڈل نے وفات پائی اور جان وہٹ گفٹ (اُسقف ورسٹر) اس کا جانشین ہوا جو خاص ملکہ کے گوں کا آدمی تھا۔ اُس کے نزدیک ضابطہ قائم رکھنا بجائے خود ایک اہم مقصد تھا اور وہ تلا ہوا تھا کہ اسے جبراً نافذ کرے۔

**مذہبی فرقے**

لیکن اب یہ کام سخت دشوار ہو گیا تھا۔ اصل میں تو اساقفہ اور غیر مقلد پادریوں کا مذہبی رسوم پر تھا مگر اب اس کلیسائی نظم و نسق کا مسئلہ بھی داخل ہو گیا۔ غیر مقلدوں کے بھی اب دو فرقے بن گئے۔ ایک تو افتراقی یعنی وہ جنھوں نے علانیہ گرجا کو چھوڑ دیا اور دوسرے وہ جو گرجا میں داخل رہے لیکن اس کے طریقوں کو بدلوانے کی پوری کوشش

کرتے تھے۔ افتراقیوں میں سب سے باوقعت گروہ رابرٹ براؤن کے متبعین کا تھا۔ براؤن کا قول تھا کہ ہر مسیحی جماعت اپنے انتظامات کی مختار ہونی چاہئے اسی لئے اس کے ہم خیالوں کو اختیار پسند (Independents) بھی کہتے تھے۔ عقائد میں وہ کالورین کا متبع تھا۔ ایک اور گروہ اصطباعیین یا لااصطباغیین ( Anabaptists ) کا بھی پیدا ہو گیا تھا۔

کلیسا کے اندر رہنے والوں میں سب سے ممتاز شخص ٹامس کارٹ رائٹ گزرا ہے۔ اسے کیمبرج میں الٰہیات کی استادی کے عہدے سے اپنی آزاد خیالی کی بنا پر علیحدہ کیا گیا۔ یہ خیالات اس نے "کتاب انضباط" کی شکل میں مرتب کئے جس میں پادریوں کو مشورہ دیا تھا کہ اپنا انتظام خود کرنے کی غرض سے چھوٹے چھوٹے گروہوں میں منقسم ہو جائیں اور جہاں تک ممکن ہو اسقفوں کی حکومت کو نظر انداز کریں۔ یہ خیالات بہت مقبول ہوے اور اسی زمانے سے کلیسائے انگلستان کے اندر ایک گروہ ایسے لوگوں کا قائم ہو گیا جو اصولاً پرس بی ٹیرین تھے۔ ان آزادی پسندوں کی امیدیں دار العوام سے وابستہ تھیں اور جنوب مشرقی اضلاع میں انکا سب سے زیادہ زور تھا۔ ان کی بڑی کمزوری یہ تھی کہ اس گروہ کے بعض افراد بہت ہی اشد تھے اور انھی نے "مارپری لیٹ" رسائل کا ایک سلسلہ شائع کیا جس میں اسقفوں کے خلاف سخت زبان درازی کی گئی تھی۔ ان بے اعتدالیوں نے بعض قوی حامیوں کو بھی بیگانہ بنا دیا اور ۱۵۹۳ء میں پارلیمنٹ نے فتنہ انگیز تحریروں کے خلاف ایک سخت قانون نافذ کیا جس کے باعث مناظرے آیندہ حد سے گزرنے نہ پائے۔ کلیسا کی طرف سے سب سے مشہور لکھنے والا رچرڈ ہوکر تھا اور اس کی کتاب "ایک کلیزیس ٹکل پولی ٹی" "سیاست دینی" کا منشا یہ ثابت کرنا تھا کہ کلیسای حکومت نہ صرف مذہبی اعتبار سے لائق احترام ہے بلکہ افادۂ عام کی بنا پر قائم رہنی چاہیئے۔

**الزبیتھ سے عقیدت مندی**

الزبیتھ کو حکمرانی کرتے اب ربع صدی ہو چکی تھی۔ انگریزوں کی نوخیز نسل کو اپنا بنانے میں اس نے نسوانی دلربائیوں سے بھی کام لیا اور بہت سے نوجوانوں کی نظر میں اپنی کنواری ملکہ کی

عقیدت و وفاداری زندگی کا اصل اصول بن گئی جن کا نمونہ سر فلپ سڈنی، اسپینسر شاعر اور سر والٹر ریلے وغیرہم تھے اور یہ دعویٰ کرتے تھے کہ ملکہ کیلئے تن من دھن قربان کرنے میں مطلق باک نہ کریں گے۔ تمام عہد حکومت میں الزبیتھ کو ہمیشہ دو قسم کے درباریوں سے سابقہ رہا۔ ایک تو سیسل اور بیکن جیسے لوگ جو مجلس وزارت کے رُکن رہے اور جن سے ملکہ ایک برابر کے مدبّر کی حیثیت سے ملکی معاملات پر بحث و گفتگو کرتی تھی۔ اور دوسرے اس کا قدیم دوست امیر لیسٹر تھا کہ اُس کی نوعمری سے اور ذات سے محبت رکھتا تھا اور گو وہ اعلیٰ درجے کی قابلیت کا آدمی نہ تھا لیکن نازک موقع پر ملکہ اُس کی کامل وفاداری پر بھروسہ کر سکتی تھی۔ اس کے علاوہ زندہ دل سر کرسٹوفر ہیٹن اور ریلے وغیرہ نوجوان درباریوں کا غول کا غول الزبیتھ کو گھیرے رہتا تھا۔ کرسٹوفر کی نسبت کہا جاتا ہے کہ فقط ناچنے میں کمال دکھانے کی بدولت پیشکاری کے عہدے پر فائز کیا گیا۔ اسپینسر شاعر جیسے لوگوں کا ایک گروہ ایسا بھی تھا جو فقط دور سے درباری زندگی کی جھلک دیکھ سکتا تھا لیکن ملکہ کی اجازت سے محبت و عقیدت پھیلانے کے معاملے میں یہ سب گروہ برابر کا حصہ لیتے تھے۔ عجیب بات یہ

فلپ اور الزبیتھ

ہے کہ بہت دن تک فلپ اور الزبیتھ کی حکمت عملی ایک دوسرے کے ساتھ یکساں رہی۔ یعنی دونوں لڑائی سے بچنا چاہتے تھے مگر دونوں اسے آیندہ کسی وقت میں ناگزیر سمجھتے تھے، اسی کے ساتھ علانیہ جنگ کی نوبت لائے بغیر دونوں ایک دوسرے کو زیادہ سے زیادہ نقصان پہنچانے کی فکر میں تھے۔ الزبیتھ اپنی رعایا کی پیٹھ تھپکتی تھی کہ نذرلینڈز والوں کی مدد کریں۔ فلپ اسپین والوں کو بھیجتا تھا کہ آئرستان کے بغاوت پسندوں کا ساتھ دیں۔ بایں ہمہ دونوں نے اپنے اپنے سفیر حریف کے دربار میں برابر رہنے دیئے اور سرکاری خط و کتابت میں حفظ مراتب کا پورا لحاظ رکھا۔

ڈلوبی۔ ڈیوس۔ ہاکنس۔ ڈریک۔

در پردہ اسپین سے دشمنی کرنے میں ملکہ کو سب سے اچھے کارندے ڈیون شر کے جہازیوں میں ہاتھ آئے اس علاقے کی

بندرگاہوں میں اب تک ٹھیک اسی نمونے کے ملاح آباد تھے، جن کا چاسر نے مرقع دکھایا ہے۔ وہ بحری قزاقی اور تجارت دونوں کے لئے یکساں مستعد اور فن جہازرانی میں اپنا مثل نہ رکھتے تھے۔ منتظم حکومتوں کے قیام نے یورپ کے سمندروں میں قزاقی کو بہت خطرناک بیوپار بنا دیا تھا لہٰذا نئی دنیا کی دریافت ان لوگوں کے حق میں ایک ازغیبی مدد ثابت ہوی۔ پاپای اقتدار سے انحراف کی تحریک پیدا ہونے سے قبل تو معلوم ہوتا ہے انگریز نئی دنیا کے معاملات میں زیادہ دخل نہ دیتے تھے کیونکہ پاپا نے اِن ممالک کو اسپین و پرتگال میں بانٹ دیا تھا۔ لیکن پاپا سے رشتۂ انقیاد قطع ہوا تو ان کے ہاتھ کھل گئے اور یکے بعد دیگرے بہت سے جیوٹ ملاح میدان میں اتر آیے جن میں سے بعض نئے ممالک یا باقاعدہ تجارت کے مواقع کی تلاش میں نکلے اور بعض کا مقصد بحری قزاقی سے کچھ ہی مختلف ہوگا۔ یہ منچلے انگلستان و اسپین کے سیاسی تعلقات کی زیادہ پروانہ کرتے تھے اور اپنی دراز دستیوں کو ضابطے میں لانے کی غرض سے انھوں نے یہ مقولہ تصنیف کیا تھا کہ "حد کے باہر، صلح ختم"۔ ان میں سے نئی زمینوں کی تلاش کرنے والوں میں سب سے مشہور سرہیو ولوبی گزرا ہے جو ۱۵۵۴ء میں شمالی ایشیا کے راستے چین پہنچنے کی کوشش میں ہلاک ہوا۔ مارٹن فروبشر نے نئی بستیاں بسانے کی دھن میں لیب رے ڈور اور نیو فاونڈلینڈ کے ملک ڈھونڈ نکالے۔ جان ڈیوس پہلا انگریز تھا جس نے شمال مغربی راستے کی کوشش کی مگر ان میں زیادہ شہرت بہادر سرجان ہاکنس کو حاصل ہوی جس نے سب سے اوّل افریقہ سے حبشی غلاموں کو امریکہ کی ہسپانوی آبادیوں میں لے جا کے فروخت کرنا شروع کیا۔ یہ تجارت اُن دنوں بالکل مباح اور دین عیسوی کے حبشیوں میں اشاعت کے اعتبار سے قابل تعریف چیز سمجھی جاتی تھی۔ لیکن عوام الناس میں عہد الزبیتھ کا سب سے بڑا انگریز جہازراں سرفرانسس ڈریک مانا جاتا ہے جو ایک معزز خاندان میں (۱۵۳۹ء میں) پیدا ہوا اور قریب قریب ساری عمر سمندر ہی پہ گزاری۔ ساحلی تجارت

باب پنجم

کی مشق کرتے کرتے وہ بڑے بڑے بحری سفر کرنے لگا اور نہایت عمدہ جہاز راں بن گیا۔ ۱۵۶۷ء میں ہاکنس نے جو اس کا رشتہ دار بیان کیا جاتا ہے اسے غرب الہند کو غلام لے جانے کے کام میں شریک کیا تھا مگر یہ سفر سازگار ثابت نہ ہوا کیونکہ ہاکنس جوش دلاوری میں ایک قوی تر ہسپانوی فوج سے اُلجھ پڑا تھا۔ ۱۵۷۲ء - ۱۵۷۳ء میں ہم ڈریک کو پھر غرب الہند میں ہسپانوی کشتیوں پر حملہ کرتے اور ساحلی بستیوں میں لوٹ مار مچاتے دیکھتے ہیں خاکنائے پناما پر لنگر ڈال کے اُس نے بحرالکاہل کا معائنہ کیا اور یہ خیال سوچا کہ جنوبی امریکہ کے گرد گھوم کر اسپین والوں پر اُدھر سے حملہ کرے جدھر وہ اپنے آپ کو بالکل محفوظ سمجھتے ہیں۔ چنانچہ نومبر ۱۵۷۷ء میں پانچ کشتیاں اور ۱۶۳ ملاحوں کے ساتھ پلی متھ سے جنوبی امریکہ روانہ ہوا اور آبنائے ماگل ہین سے گزر کر ناگہاں بحرالکاہل میں داخل ہو گیا۔ ان کی سب سے بڑی کشتی کا وزن ۱۰۰ ٹن سے زیادہ نہ تھا مگر اسی مختصر مہم نے پہلے چلی کے صدر مقام وال پرے زو پر دھاوا کیا اور پھر شمال کی طرف اسپین والوں کی جتنی ساحلی بستیاں تھیں سب جگہ ٹھیر ٹھیر کر سونا چاندی جو یورپ بھیجنے کے لئے وہاں جمع تھا، دل بھر کر لوٹا اور کسی نے ان کی مزاحمت نہ کی۔ پھر کیلی فورنیا کے عرض بلد تک بڑھ کر، شمال میں انتہا تک جانے کا ارادہ چھوڑ کر ڈریک جاوا کی طرف مُڑا اور راس امید ہوتا ہوا ستمبر ۱۵۸۰ء میں واپس پلی متھ پہنچ گیا اور دولت کثیر کے علاوہ جس کا اندازہ آٹھ لاکھ اشرفی کرتے ہیں، یہ لافانی شہرت کمائی کہ کرۂ ارض کا پورا چکر لگایا جو اس سے پہلے انگلستان کے کسی جہاز راں کو میسر نہ ہوا تھا۔ ۱۵۸۵ء میں وہ فروشر کے ساتھ غرب الہند میں دوبارہ اہل اسپین پر حملے کرتا رہا اور وطن واپس آتے ہیں ایک نو آبادی کے پس ماندوں کو بچا کر ساتھ لے آیا جو اسی سال شمالی امریکہ میں بسی اور پھر اجڑ گئی تھی۔

**سیاسی حالت**

۱۵۸۴ء سے ملکہ الزبیتھ کے عہد کا نیا باب شروع ہوا۔ اب تک وہ مجموعی طور پر صلح کی حکمت عملی کو نباہتی اور ایسی کارروائی کرنے سے

نیکمتی رہی جس سے قطعی طور پر کسی غیر حکومت کی مخالفت متصور رہو۔ لیکن سنہ مذکور میں پے در پے ایسے واقعات پیش آئے کہ یہ حکمت علمی قائم رکھنی غیر ممکن ہو گئی۔ اوّل تو ماہ جون میں شہزادہ آنژو نے وفات پائی جسے الزبیتھ نے ابھی تک بناوٹ سے اپنا منگیتر بنا رکھا تھا۔ وہ ہینری ثالث شاہ فرانس کا بھائی تھا اور چونکہ شاہ مذکور کے اولاد نہ تھی لہذا تخت فرانس کی آیندہ وراثت خاندانِ بوربون کے ہینری شاہ نوار کو پہنچتی جو فرانس کے فرقہ ہیوگینو کا سرگروہ تھا اس امکان نے وہاں کے کیتھولک گروہ اور خصوصاً پیرس والوں کو سخت پریشان کیا اور امیران گیز کی قیاوت میں ایک جتھا مرتب ہوا کہ شاہ نوار کو تخت فرانس تک نہ پہنچنے دے۔ ہینری ثالث نے اوّل اول شاہ نوار کو آیندہ وارث مان لیا تھا مگر وہ بھی مجبور رہوا کہ گیزوں کا طرفدار ہو جائے۔ اس کے ساتھ ہی فرانس میں خانہ جنگی شروع ہو گئی اور ملکہ انگلستان کو معلوم ہوا کہ اب وہ فرانس کے اتحاد پر بھروسہ نہیں رکھ سکتی اور نہ بیرونی حملے کی صورت میں اسے موعودہ فوجی امداد فرانس سے مل سکتی ہے۔

شہزادہ آنژو کو مرے ہوئے ایک مہینہ گزرا تھا کہ ولیم امیر اورینج جیرارڈ کے ہاتھ سے قتل ہوا۔ ولندیزوں نے شاہ فرانس سے اعانت کی درخواست کی مگر کچھ نتیجہ نہ نکلا اور انھیں یہی مشورہ قابل عمل نظر آیا کہ الزبیتھ کو اپنا مربی بنائیں۔ ملکہ انگلستان یہ درخواست قبول نہ کر سکتی تھی کیونکہ اول تو اس کے معنی یہ تھے کہ دوسرے بادشاہ کی رعایا کو اس کی اجازت کے بغیر دوسرے کی اطاعت اختیار کرنے کی اجازت دی جائے۔ اور ثانیاً اس لئے بھی کہ اس نے پراٹسٹنٹ فرقے کے جتھے کی سرداری قبول کرنے کا کبھی ارادہ نہ کیا تھا۔ ان سب دقتوں کے باوجود، فرانسیسی حلیف کا ساتھ چھوٹ جانے کے باعث وہ ولندیزوں سے غیر رسمی عہد و پیمان کرنے پر مجبور ہوی اور سنہ ۱۵۸۵ء میں اس نے ایک انگریزی فوج بھی ان ریاستوں کی مدد کے واسطے روانہ کر دی۔ امیر کبیر لیسٹر اس فوج کا سپہ سالار تھا مگر اس نے ملکہ کے حکم کے خلاف وہاں کے والی کا خطاب اور اختیارات قبول کر لئے اور یہ وہ پیرایہ تھا

باب پنجم

جس کے ذریعے ولندیزا الزبیتھ کو خواہی نخواہی اپنا مربی بنانا چاہتے تھے۔ اِس حرکت سے ملکہ بہت ہی ناخوش ہوئی اور لیسٹر کو حکم دیا کہ عہدے سے استعفا دے دے اور اس طرح یہ ثابت کیا کہ وہ نِدر لینڈز والوں کی صرف خیر خواہ ہے اور ولندیزوں کی ناگواری کی بھی پروا نہ کی۔ اُدھر حربی معاملات میں لیسٹر امیر کبیر پارما کا مدِمقابل ثابت نہ ہوا۔ لڑائیوں میں سب سے بڑا معرکہ زوٹ فن میں پڑا اور یہیں سر فلپ سڈنی کی جان گئی۔ "آرکیڈیا" کا یہ مصنف صرف ۳۲ سال کا تھا لیکن معاصرین اُسے انگریزی شرافت کا بہترین نمونہ جانتے تھے اور قابلیت کے اعتبار سے بھی وہ نہایت ممتاز سفیر، درباری، فوجی اور مصنف تھا۔ زوٹ فن کے معرکے کے بعد لڑائی سست ہو گئی۔ لیسٹر ۱۵۸۷ء میں وطن چلا آیا اور پارما کی مستعدی دوسری جانب منتقل ہو گئی۔ ۱۵۸۶ء میں اسکاٹ لینڈ کی میری کی زندگی میں بھی بڑا تغیر پیش آیا۔ اب تک وہ قیدی کی بجائے ایک مہمان کی مثل رکھی جاتی تھی۔ اور اسے

میری کی ریشہ دوانیاں اور قتل

کافی آزادی حاصل تھی۔ پارلیمنٹ کی دانست میں اتنی رعایت بالکل نامناسب تھی اور ۱۵۷۲ء ہی میں دارالعوام نے اس کے قتل کئے جانے کی عرضی پیش کی تھی۔ ۱۵۸۶ء میں ایک تازہ سازش کا انکشاف ہوا جس میں چیشر کا ایک شخص تھراگ مورٹن اور سفیر اسپین شریک تھے اور اس کا مقصد ملکہ الزبیتھ کو قتل کرا دینا تھا۔ اس میں کوئی شبہ نظر نہ آتا تھا کہ میری کی زندگی سے خواہی نخواہی الزبیتھ کو قتل کرنے کی طمع پیدا ہوتی تھی۔ دوسرے الزبیتھ کی زندگی ختم ہو جانے کی صورت میں پراٹسٹنٹ فرقہ میری کی جانشینی کو کسی طرح نہ روک سکتا تھا کیونکہ کوئی دوسرا امیدوار موجود نہ تھا اور نہ خود یہ فرقہ اچھی طرح منظم اور قوی تھا۔ نظر برایں پارلیمنٹ نے دوبارہ اِدھر توجہ کی اور ایک قانون منظور کیا جس کا منشا یہ تھا کہ اگر ملک پر کوئی حملہ ہو، یا بلکہ قتل یا اس کی سازش کی جائے تو اس میں کسی ایسے شخص کی شرکت جو خود بھی سلطنت کا دعویدار ہو اسے ملزم بنانے کے لئے کافی ہوگی اور اس کی تحقیقات ایک شاہی عدالت خاص کے ذریعے انجام پائے گی۔ دوسرے ملکہ کے قتل کئے جانے کی صورت میں امرائے مجلس خاص

اور دوسرے عمائد ایسے مدّعی سلطنت کو قتل کراویں گے۔ قانون کے علاوہ ایک انجمن بھی قائم کی گئی کہ اگر ملکہ قتل کردی جائے تو اُس کے قاتل یا جس شخص کے لئے قتل عمل میں آیا ہو، اسے زندہ نہ چھوڑے۔

زیادہ زمانہ گزرا تھا کہ بہت سی شہادتوں سے میری کا اس قانون کی زد میں آنا ثابت ہوگیا۔ الزبیتھ اپنی خدمات کے متعلق کسی قسم کی مذہبی تفریق نہ کرتی تھی اور بہت سے کیتھولک بھی دربار شاہی سے علاقہ رکھتے تھے۔ انھی میں سے چند نوجوانوں اور اینٹنی بیبنگ ٹن نے ملکہ ملکہ کو قتل کرنے کا منصوبہ سوچا اور ادھر فرانسس وال سنگ ہم نے ایک خاص تدبیر سے میری کی خط کتابت کا احتساب کیا اور چند ہی روز میں اس کے دو خط بیبنگ ٹن کے نام پکڑ لئے جن میں سازش کی تحریص موجود تھی۔ تب اہل سازش کو گرفتار کرکے بذریعہ عدالت سزائے قتل دی گئی اور اکتوبر ۱۵۸۶ء میں ایک خاص جماعت تحقیقات نے، جیسا کہ مذکورہ بالا قانون، میں قرار پایا تھا، میری کی سماعت کی اور اسے سازش میں شرکت کا مجرم پایا۔ چند ہی روز بعد پارلیمنٹ کا اجلاس ہوا اور اس نے بھی درخواست کی کہ عدالت کے فیصلے کے مطابق عمل کیا جائے۔ اس میں بھی کوئی شبہ نہیں کہ پارلیمنٹ کی یہ درخواست قوم کی متفقہ رائے کا آئینہ تھی۔ بایں ہمہ خود الزبیتھ قتل سے حد درجے اِبا کرتی تھی اور غالباً اس کا خیال تھا کہ جیسے ۱۵۶۸ء میں ہوا، اسی طرح اب بھی سازش کا طشت ازبام کردیا جانا، میری کے انفعال کے لئے کافی ہے۔ لیکن وزیروں نے اصرار کیا تو بالآخر اُس نے قتل نامے پر دستخط کردئے۔ ممکن ہے وہ یہ سمجھتی ہو کہ اس کے معتمد قتل کی کارروائی اس طرح کرینگے کہ آئندہ ساری ذمّہ داری انھی پر رہے اور انھیں حسب موقع سزا دی جاسکے۔ لیکن ان دونوں معتمدوں نے مجلس خاص کے جس قدر ارکان قریب موجود تھے، اُن سب کو جمع کیا اور ان دس نے امیرانِ کینٹ و شروزبری کے نام متفقہ دستخطوں سے حکم جاری کیا کہ مجرمہ کو سزائے موت دی جائے۔ چنانچہ ۸ فروری ۱۵۸۷ء کے دن فودرنگے کے قلعے میں اس پر عمل درآمد ہوا اور چونکہ تمام کارروائی ضابطے کے مطابق ہوئی تھی اس لیے کسی وزیر یا معتمد پر کوئی الزام نہ آسکا۔ تاہم وال سنگ ہم کے ساتھ کا معتمد ڈیوی سن نے قتل نامے پر

باب پنجم

ملکہ سے دستخط لئے تھے، طویلے کی بلا اس کے سر گئی وہ عہدے سے برطرف اور اس پر جرمانہ ہوا۔ عام طور پر ملک میں قتل کی خبر سے لوگوں کو اطمینان ہوا بلکہ چراغاں اور گھنٹے بجا بجا کے، جیسے کسی جنگی فتح کی صورت میں ہوتا تھا، خوشیاں منائی گئیں کیونکہ لوگ خیال کرتے تھے کہ اب اگر اسپین کے حملہ آور آئے بھی تو خود ملک میں کوئی کیتھولک گروہ اُن کی حمایت پر کمربستہ نہ ہوگا۔

**اسپین سے جنگ**

مرتے وقت، میری نے اپنی وراثت کا حق بیٹے کے نام منتقل نہیں کیا جو سخت پراٹسٹنٹ بن گیا تھا۔ بلکہ فلپ کی تیسری بیوی سے ایک لڑکی کے نام اس کی وصیت کی جو جان دگونٹ کی نسل میں تھی۔ فلپ نے بھی یہ ترکہ منظور کر لیا اور فوراً انگلستان پر پورے اہتمام سے حملے کی تیاریاں کیں۔ اعلان جنگ تو نہیں ہوا لیکن اسی وقت سے انگلستان و اسپین ایک دوسرے کے دشمن ہو گئے۔ ڈریک کو فی الفور ساحل اسپین کی طرف روانہ کیا گیا اور وہ صرف چوبیس جہازوں کے ساتھ ایک دن قادص کی بندرگاہ میں گھسا اور باوجود اسباب دفاع کے جو اسپین کے جنگی جہازوں اور قلعوں کی شکل میں اس بارگاہ میں موجود تھے اس نے سو کشتیاں اور سامان حرب کی مقدار کثیر جو انگلستان پر حملے کے لئے فلپ نے جمع کی تھی، تباہ کر دی۔ (اپریل)۔ یہ ایسی دلیری تھی جسے سن کر سارا یورپ دنگ رہ گیا۔ اس نے واپسی میں ٹیگس کے دہانے میں گھس کر اسی قسم کی کارروائی کرنی چاہی تھی کہ وہاں بھی حربی ذخایر جمع تھے، مگر اس میں کامیابی نہ ہوئی۔ تاہم ان کارناموں کی بدولت ایک سال تک حملہ نہ ہو سکا اور اس سے بڑا نقصان فلپ کو یہ ہوا کہ امیر کبیر پارما کی سرداری میں جو تیس ہزار سپاہی انگلستان پر حملے کے لئے ندرلینڈز میں مہیا تھے، وہ سردیاں گزرنے کے بعد جب کہ فی الواقع ہسپانوی بیڑے نے حرکت کی، گھٹ کر سترہ ہزار رہ گئے۔ ڈریک ان کارناموں کو شاہ اسپین کی ڈاڑھی جلانے سے تعبیر کرتا تھا۔

**آرماڈا کی روانگی**

۱۵۸۸ء کی گرمیوں میں سب تیاریاں مکمل ہو گئیں تو بالآخر اسپین کے جنگی بیڑے نے (جسے آرماڈا کہتے ہیں) امیر کبیر مدنیہ سدونیہ کی قیادت میں اپنی بندرگاہوں سے حرکت کی۔ اسے حکم تھا کہ

رود بار انگلستان میں پہنچ کر پہلے ساحل فرانس کے قریب رہے اور امیر کبیر پارما
کی فوج کو ڈنکرک سے اُتھلی کشتیوں میں جو اسی غرض کے لئے بنوائی گئی تھیں،
لے جا کے ٹیمس کے دہانے میں داخل ہو جائے۔ ادھر انگریز بھی غافل نہیں رہے
تھے۔ شاہی بیڑے کے چونتیس جہاز جو الزبتھ ہی نے بنوائے تھے، اور ۱۶۳
تجارت کے جہاز مسلح کر کے، انھیں دو حصوں میں تقسیم کر دیا تھا۔ ایک کے سردار
افنگھم کا لارڈ ہاورڈ، سر فرانسس ڈریک، سر جان ہاکنس اور مارٹن فروبشر
تھے اور یہ پلی متھ میں مقیم تھا۔ دوسرے بیڑے کی سرداری ہینری سیمور کے
تفویض ہوئی تھی کہ وہ نیدرلینڈز کی بندرگاہوں کی ناکہ بندی کرے۔ لندن میں
تہتر ہزار آدمی، جن میں سے اکثر کے پاس بندوقیں تھیں جمع کئے گئے اور ان کی
سرداری فرانس وغیرہ ممالک کے جنگ آزمودہ لوگوں کے سپرد ہوئی۔ سالار لشکر
امیر لیسٹر مقرر کیا گیا۔ یہ بھی انتظام تھا کہ اسپین کا زبردست بیڑا آئے تو آتش بازی
کے ذریعے ہر جگہ خبر کر دی جائے اور خبر ہوتے ہی پرگنے کی بے قاعدہ فوج طلب
کر لی جائے اور اسپین والوں کے مقابلے میں مُلک بھر کے قابل جنگ مرد فراہم
کر لئے جائیں۔

**رود بار کی بحری لڑائیاں**

احکام کے خلاف اسپین کا امیر البحر اپنے بیڑے کو پلی متھ کے قریب
لے آیا اور ۲۰ جولائی کو اس کے سامنے سے گزرا تو انگریزی بیڑا
بھی پیچھے پیچھے روانہ ہوا کیونکہ گو ہسپانوی جہاز وزن میں دگنے
اور توپوں کی چوگنی تعداد سے مسلح تھے اور ان میں سپاہیوں کا
شمار بھی فی جہاز زیادہ تھا، تاہم انگریز سرداروں کو اپنے ملاحوں کی کاردانی پر اعتماد
تھا اور چونکہ ہوا جنوب مغربی چل رہی تھی اس لئے وہ جب چاہتے پیچھے رہ جاتے
اور جب چاہتے تیز بڑھ کر دشمن کے جہازوں تک پہنچ سکتے تھے بحالیکہ اسپین والوں
کے لئے یہ ممکن نہ تھا۔ غرض اس طرح دونوں بیڑے آہستہ آہستہ رود بار میں روانہ
ہوئے اور ہفتہ بھر کے بعد آرماڈا نے کالے کے سامنے لنگر ڈال دیا۔ آتے میں
فریقین کافی شرباری کرتے آئے تھے حتیٰ کہ انگریزوں کا توگولہ باروت ہی ختم
ہو چلا تھا۔ لیکن آدمیوں کا نقصان زیادہ تر اسپین والوں نے اٹھایا کہ ان کے

جہازوں پر سپاہیوں کا جمگھٹ رہتا تھا بخلاف اس کے انگریزوں کی چھوٹی کشتیاں خود اُن کی توپوں کی زد میں نہ آتی تھیں۔

کالے پہنچ کر امیر البحر کو امید تھی کہ پارما فوج سے لئے ڈنکرک پر تیار مل جائے گا۔ لیکن معلوم ہوا کہ وہ ہنوز بروژ میں ہے اور کوئی تیاری نہیں کر سکا۔ ادھر انگریز تلے ہوئے تھے کہ موافق مراد ہوا کا رُخ بدل جانے سے پہلے وہ وہاں تک کر لئے جائیں ورنہ ہوا کا رُخ بدلنے پر ممکن ہے معاملہ دگرگوں ہو جائے۔ لہٰذا انھوں نے آتش باز جہاز جن میں آتش گیر مسالا بھرا ہوا تھا، آرماڈا کے بیچ میں پہنچا دیئے۔ دشمن کے ملاح ان سے گھبرا اٹھے اور لنگر کاٹ کاٹ کے سخت ابتری میں مبتلا ہو گئے۔ صبح ہوتے انگریزی بیڑے نے پھر حملہ کیا اور دن بھر کی لڑائی میں فتح خاصی طرح اسی کے پہلو پر رہی۔ رات ہوئی تو شمالی مشرقی آندھی نے اسپین کے جہازوں کو فلینڈرس کے کنکریلے ساحل پر دھکیل دیا اور یہ سلسلہ جاری رہتا تو ان کے سارے بیڑے کا خاتمہ ہی ہو جاتا۔ بارے ہوا پھر جنوب مغربی چلنے لگی اور وہ کھُلے سمندر میں باہر آ سکے۔ لیکن رودبار کے راستے واپسی ناممکن تھی اور سوائے اس کے چارۂ کار باقی نہ تھا کہ پورے جزیرۂ برطانیہ کا چکر لگا کے وطن جائیں۔ اب آسمان نے ان کے ساتھ دشمنی کی کہ طوفانی ہواؤں نے بعض جہازوں کو ناروے اور بعض کو اسکاٹ لینڈ اور آئرستان کے پہاڑی ساحلوں پر پھینک دیا۔ صرف خلیج سلی گو کی ریتی پر ان کی جو لاشیں ملیں وہ دو ہزار سے کم نہ تھیں۔ اور آخر میں صرف ترپن جہاز تھے جو واپس اسپین جا سکے۔ فلپ نے ان مصائب پر جیسا صبر دکھایا وہ اس سے بہتر آدمی کے لئے بھی قابل ستائش ہوتا۔ اس نے اپنے جہازیوں سے کہا کہ "میں نے تم کو آدمیوں سے لڑنے بھیجا تھا نہ کہ عناصر سے۔" مگر اس کا کہنا غلط تھا۔ کیونکہ ڈنکرک تک عناصر نے برابر اسپین والوں کا ساتھ دیا اور وہاں کی شمال مشرقی آندھی پہلی آسمانی آفت تھی، جو اُن پر آئی۔ ان کی مصائب کا اصلی سبب ایک تو انگریزوں کی اعلیٰ جہازرانی کو سمجھنا چاہیئے اور دوسرے پارما کے وقت پر تیار نہ ملنے کو ورنہ پارما، انگلستان میں جا اترتا تو غالباً لڑائی وہی جیت لیتا۔ اگرچہ سارے ملک کی فتح یا وہاں

باب پنجم

بہت عرصے تک قیام کرنا قرین قیاس نہ تھا۔ اور وہ خود ان مشکلات کا ٹھیک اندازہ رکھتا تھا۔ دوسرے اعتبارات سے بھی آرماڈا کی ہزیمت عہد الزبیتھ میں نئے باب کا آغاز کرتی ہے ۱۵۸۸ء وہ ختم ہونے سے قبل لیٹر آئندہ سال وال سنگ ہم ۱۵۹۰ء میں ملیٹن نے وفات پائی۔ نکولس بیکین ۱۵۷۹ء میں مرچکا تھا۔ اور اس کے معنی یہ ہوئے کہ تخت نشینی کے وقت جو اعیان واکابر سلطنت موجود تھے ان میں سے بجز سن رسیدہ برلے کے اور کوئی باقی نہ رہا اور نئے لوگوں نے پرانوں کی جگہ لی۔ ان میں سب سے مشہور روبرٹ سیسل، والٹر ریلے اور امیر اسیکس ہیں۔ پہلا شخص تو برلے کا بیٹا تھا اور اس نے شروع ہی سے اپنے جانشین فرزند کی تعلیم وتربیت خود کی تھی۔ اسے بہت سے اوصاف باپ سے ورثے میں ملے تھے اور ہر چند اتنا عمدہ سیاس نہ تھا، پھر بھی عام امور سے واقفیت اور باپ کے رموز مملکت سے آگہی نے اسے بہت کارآمد وزیر بنادیا۔

**ریلے اور امیر اسکس**

والٹر ریلے سیسل سے دس سال پہلے ۱۵۵۳ء بمقام ڈیون شر پیدا ہوا اور بالکل دوسری حیثیت کا آدمی تھا۔ دربار میں رسائی پالینے کے بعد اس کی خوش رُوی اور حاضر جوابی نے ملکہ کو بھی جلد متوجہ کرلیا اور زر وزمین کی صورت میں بہت کچھ انعام اکرام اسے حاصل ہوئے۔ فوج رکاب کا سردار بھی بنایا گیا لیکن مجلس وزرا کی رکنیت یا سیاسی معاملات میں ملکہ کا یہ منظور نظر زیادہ دخل نہ پاسکا۔ دراصل وہ کام کرنے والا آدمی تھا لیکن برابر والوں یا بالا دستوں سے نباہنے کی قابلیت نہ تھی۔ اسے زندگی میں بہت کچھ تجربے حاصل ہوئے۔ فرانس، غرب الہند، اور آئرستان کے معرکوں میں شریک رہا اور ایک خاص ذہانت رکھتا تھا جس نے اپنے زمانے سے بڑھ کر بعد کے زمانے میں اسے بڑی شہرت بخشی۔

امیر اسیکس (روبرٹ ڈیویرو) ۱۵۶۶ء کی پیدائش اور آرماڈا کے حملے کے وقت بیس برس کا تھا۔ ریلے سے اس کی عمر پندرہ سال کم تھی لیکن وہ اسیکس کو ملکہ کی لطف وعنایت میں اپنا نوجوان حریف سمجھتا تھا۔ بخلاف ریلے کے، اسے معاصرین میں بہت کچھ شہرت حاصل ہوئی جس کا وہ حقیقت میں

مستحق نہ تھا اور بظاہر محض دکھاوے کا آدمی تھا۔ اس کی شہرت طلبی پر ایک مرتبہ برلے نے کسی نوجوان کو نصیحت کرتے وقت کہا تھا کہ نہ تو ایسے شہرت طلب بنو جیسے اسیکس اور نہ اس سے ایسی غفلت برتو جیسے ریلے۔

**اسپین سے لڑائیاں**

آرماڈا کے دس سال بعد تک الزبیتھ اور فلپ میں پوری طرح جنگ ٹھنی رہی۔ ۱۵۸۹ء میں ہینری ثالث ایک خونی کے ہاتھ سے مارا گیا تو ہینری شاہِ نوار اس کا وارث جائز ہوا جس کی امرائے گیز نے اسپین کی مدد سے مخالفت کی۔ الزبیتھ نے پوری قوت سے شاہ نوار کا ساتھ دیا اور تقریباً ۲ ہزار انگریز سپاہی ہینری کی فوج میں لڑائی ختم ہونے تک موجود رہے۔ ان کی قیادت عموماً امیر اسیکس کرتا رہا۔ اس کے علاوہ خود اسپین کے خلاف کئی مہمیں روانہ کی گئیں۔ ۱۵۸۹ء میں سر فرانسس ڈریک اور سر جان نورس جنگی بیڑا لیکر گئے کہ پرتگال کے دعوی دار سلطنت، شہزادہ ڈان ان ٹونیو، کی مدد کریں حالانکہ ۱۵۸۰ء سے اس ملک میں بیوی کے حق سے فلپ حکمران ہو گیا تھا۔ انگریزی فوج نے کورنا پر قبضہ کیا اور پے نیش سے لزبن تک بڑھی لیکن پرتگیزوں نے اس کی کوئی مدد نہ کی اور اسے کچھ کئے بغیر واپس آنا پڑا۔ ۱۵۹۰ء میں ٹامس ہاورڈ اور رچرڈ گرین ویل سات جنگی جہاز لیکر گئے کہ جزائر ازوریز کے سامنے پلیٹ کے بیڑے کو راستے میں جا لیں۔ مگر وہاں اسپین کے پچاس جہازوں نے ان پر حملہ کیا۔ ٹامس چھ جہازوں کو لیکر نکل آیا لیکن رچرڈ گرین ویل کا جہاز "ری وینج" کچھ بیماروں کو لانے کی غرض سے ٹھیر گیا تھا۔ اس پر دشمن کا پورا بیڑا آ پڑا اور سر فروشی سے جد و جہد کرنے کے بعد انگریز سردار نے مجبوراً ہتیار ڈال دیئے ۱۵۹۲ء میں ایک اور مہم مارٹن فروبشر کی سرداری میں بھیجی گئی۔ ۱۵۹۴ء میں ڈریک و ہاکنس غرب الہند روانہ ہوئے لیکن یہ مہم کچھ سازگار ثابت ہوی۔ اسپین والے پہلے سے تیار تھے۔ دونوں انگریزی سردار بیماری سے سمندر میں فوت ہو گئے۔ اسی زمانے میں ایک اور آرماڈا کے قادس میں تیار کئے جانے کی افواہ اڑی اور اسی کو سن کر ۱۵۹۶ء میں ہاورڈ امیرا فنگھم امیر اسیکس اور ریلے نے دوبارہ وہی کام کر دکھایا جو ۱۵۸۷ء میں ڈریک نے کیا تھا کہ

بندرگاہ میں گھس کر اسپین کے جہازوں کو ان کی گودیوں میں توڑ پھوڑ ڈالا اور ایک فوج نے اسیکس کے تحت میں بستی پر حملہ کر کے مورچے وغیرہ منہدم کر دیئے اور بہت سا مال لوٹ لائی۔ اس کارنمایاں پر تمام یورپ میں واہ واہ ہوئی۔

**نوآبادیاں**

اسپین کی لڑائی سے انگریزوں کو خواہ مخواہ نوآبادیاں بسانے کی تحریک ہوئی۔ ریلے کے سوتیلے بھائی ہمفری گلبرٹ نے جسے انگریزوں کی استعماری سلطنت کا اصلی بانی سمجھنا چاہیئے۔ ۱۵۷۹ء ہی میں ملکہ سے اجازت نامہ حاصل کر لیا تھا کہ غیر آباد قطعات میں بستیاں بسائے۔ چنانچہ ۱۵۸۳ء میں اس نے نیوفاونڈلینڈ میں نوآبادی بسانی چاہی اور آبادکاروں کو وہاں ٹھیرا کر جنوب کی طرف نئی زمینوں کی تلاش میں روانہ ہوا۔ افسوس ہے وطن کے راستے میں اس کی دس ٹن کی چھوٹی سی کشتی جس میں وہ بحر اوقیانوس کو عبور کر رہا تھا، ازوریز کے قریب غرق ہو گئی اور اسی میں وہ اور اس کے سب ساتھی ڈوب گئے۔ اس کی سند ریلے کے پاس منتقل ہو گئی اور اُس نے کسی بہتر مقام کی جستجو میں ایک مہم روانہ کی ۱۵۸۴ء جس نے فلورڈا کے شمال کے ساحل کی دیکھ بھال کی اور آب و ہوا کی ایسی تعریف بیان کی کہ ریلے نے وہیں اپنی نوآبادی بسانے کا فیصلہ کیا اور ملکہ نے بھی اسے ورجنیا کا نام رکھنے کی اجازت کا شرف بخشا ۱۵۸۵ء میں رچرڈ گرین ویل کی سرگروہی میں آبادکاروں کی ایک جماعت لے کر روانہ بھی ہوا لیکن گرین ویل دوسری مرتبہ اَور لوگوں کو لینے آیا تو معلوم ہوا کہ پہلے آبادکار دس مہینے نئی دنیا کی ہوا کھانے کے بعد اپنے گھروں کو لوٹ آئے۔ آبادکاروں کا یہ دوسرا گروہ بھی ہلاک ہو گیا جس کی کوئی وجہ بیان نہیں کی گئی مگر عجب نہیں کہ یہ لوگ سونے کے لالچ میں دور تک اندرون ملک میں جا کے بھٹک گئے ہوں اور یا فصل پہ کافی توجہ نہ کرنے کے باعث بھوکے مر گئے ہوں۔ ۱۵۸۷ء میں جو تازہ جماعت گئی تھی اس کا بھی ایسا ہی حشر ہوا۔

غرض ریلے کی کوشش ناکام رہی اور چالیس ہزار اشرفی اس شوق کی نذر کر کے، اُس نے آخر میں اپنے حقوق سوداگروں کی ایک شرکت کے ہاتھ فروخت کر دیئے۔ الزبتھ کے باقی سنین حکومت میں ورجینیا کی آبادکاری کی اور کوئی صورت

نہ نکلی۔ لیکن اس اثنا میں ریلے کی عرق ریزی کے لئے ایک اور میدان نکل آیا یعنی گی آنا میں سیم و زر کی افراط سن کر اس نے ۱۵۹۵ء میں ایک مہم وہاں کے سواحل کی دیکھ بھال کے واسطے روانہ کی اور اگلے سال خود ادھر آیا اور اوری نیکو دریا کے دہانے سے کشتیوں میں دُور تک اندر چلا گیا۔ دیسی باشندوں نے اس کی خاطر تواضع کی اور ان کے رئیس اور ملکۂ انگلستان کے مابین ریلے نے ایک موہوم سا عہد نامہ بھی مرتب کر لیا۔ وہاں سے وہ یہ یقین لیکر واپس پلٹا کہ علاقہ بہت دولت مند ہے اور آگے بڑھ کر اندرون ملک میں ضرور سونے کی کوئی کان موجود ہے جس تک وہ خود پہنچ نہ سکا تھا۔ مگر آیندہ ایسی مجبوریاں پیش آئیں کہ خود ریلے دوبارہ گی آنا نہ آسکا۔ البتہ اپنے دوست کپتان لارینس کیمس کو دوبارہ اُس نے یہاں روانہ کیا۔

**تجارت** نوآبادیاں قایم کرنے کی ان کوششوں کے علاوہ الزبیتھ کے آخر زمانے میں انگلستان کی تجارت نے بہت کچھ فروغ حاصل کیا۔ ڈریک، ریلے وغیرہ کا یہ طریقہ کہ بارہا ذاتی خرچ سے ایسے بحری سفروں کا انتظام کرتے رہے، اسی نے انگریزی قوم کو اُس کی سب سے نمایاں قومی عادت یہ سکھائی کہ ایسے کام جو دوسرے ملکوں میں محض حکومت کے بل بوتے پر ہوتے ہیں، وہاں شخصی اولو العزمی سے انجام پانے لگے۔ دُور کے ممالک سے تجارت کرنا اُن دنوں کچھ کم خطرناک و خرچ طلب کام نہ تھا اور اس غرض کے لئے اسی طرح کمپنیاں یا تجارتی شرکتیں بنانی ضروری ہوتی تھیں، جیسے آج کل ریلوں وغیرہ کے لئے بنائی جاتی ہیں۔ ان کو حکومت سے باقاعدہ سند یا منشور اور بعض مراعاتِ خاص عطا ہوتی تھیں۔ چنانچہ ملکہ الزبیتھ نے بھی متعدد سندیں عطا کیں۔

**شرکہ شرق الہند** ان میں سب سے مشہور شرکہ شرق الہند (ایسٹ انڈیا کمپنی) تھی جو ۱۶۰۰ء میں مرتب ہوئی۔ بہت دن تک ایشیا سے پرتگیز ایسے اخفا کے ساتھ تجارت کرتے رہے کہ اس کی قدر و قیمت کا پتہ صرف اسی وقت چلا جب قاوص سے واپسی میں ڈریک ایک شرق الہند کا پرتگیزی جہاز پکڑ لایا۔ لیکن اس کے بعد سے انگریز اور ہولندیز پرتگیزوں کی اجارہ داری توڑنے کے پیچھے پڑ گئے۔ ۱۶۱۰ء میں انگریزوں کا پہلا جہاز شرق الہند

